حکیم الامّت مولانا اشرف علی تھانویؒ

# تنشیط الطبع فی اجراء السّبع

قراءآتِ سبعہ کے طریقۂ تلاوت (جمع الجمع) پر ایک جامع کتاب

تصحیح وتعلیق واضافہ مزید

حضرت صاحب الفضیلۃ الاستاذ الجلیل المقری
اظہار احمد التھانویؒ

قرأت اکیڈمی
ترکیسر، سورت، گجرات -۳۹۴۱۷۰

تفصیلات

نام کتاب ----------- تنشیط الطبع فی اجراء السبع

مصنفہ ----------- حکیم الامت حضرت مولانا قاری اشرف علی تھانویؒ

تصحیح واضافۂ مزید ------ حضرت القاری المقری اظہار احمد تھانویؒ

باہتمام ----------- قاری محمد مفید الاسلام فلاحی

ناشر ----------- قرأت اکیڈمی ترکیسر، سورت، گجرات۔ ۳۹۴۱۷۰ (انڈیا)

موبائل ----------- 09825364632

مطبع

ملنے کا پتہ

**Qirat Academy**
At. & P.O: Tadkeshwar-394170
Distt. Surat, Gujarat, (INDIA)
Mob.: 09825364632

# عرض ناشر

الحمد لله رب العلمین الصلوۃ و السلام علی سید المرسلین و علی اله و اصحابه و ازواجه اجمعین

**امابعد!**

تنشیط الطبع حکیم الامت حضرت تھانویؒ کی اجراء سبع جمع الجمع میں بہت مستند کتاب ہے جوکہ سبع کے کورس میں داخل نصاب ہے۔ پاکستان میں یہ کتاب نایاب تھی راقم الحروف کی درخواست پر قبلہ والد صاحب حضرت قاری المقری اظہار احمد التھانوی نوراللہ مرقدہ نے اس کی تصحیح کی اور مزید نہایت معلومات افزاء اضافہ بھی کیا لیکن اجراء میں پاؤ سپارہ جوکہ حضرت تھانویؒ نے ترتیب دیا ہوا تھا وہی رکھا۔ اس تصحیح اور اضافے سے کتاب کی افادیت میں بے پناہ اضافہ ہوا۔

بعدازاں طلباء کی سہولت کو پیش نظر رکھتے ہوئے برادر عزیز قاری المقری نجم الصبیح التھانوی سلمہ نے اجراء میں ایک سپارہ مکمل کردیا ہے۔ فجزاھم اللہ احسن الجزاء۔

امید ہے طلباء کے لیے سہولت اور افادے کا باعث ہوگا۔ انشاءاللہ

ہماری درخواست پر قاری نجم الصبیح التھانوی سلمہ نے سورۃ البقرہ کے مکمل اجراء (جمع الجمع) کا ارادہ کیا ہے۔ لہٰذا اب تنشیط الطبع دو جلدوں پر مشتمل ہوگی اول جلد میں ضروری اصول اور پہلے پارے کا اجراء اور دوسری جلد میں بقایا تقریباً ڈیڑھ سپارے کا اجراء ہوگا۔ جوانشاءاللہ جلد ہدیہ شائقین ہوگا۔ اللہ پاک قبول فرمائیں۔ آمین

والسلام علیکم ورحمۃ اللہ

عزیر احمد تھانوی

مدیرادارہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم۔

تنشیط الطبع فی اجراء السبع ایک مقبول ومتداول رسالہ ہے جس سے کم وبیش شاطبیہ کے تمام طلباء مستفید ہوتے ہیں۔ لیکن اس کی افادیت کو مزید اُجاگر کرنے کے لیے مفید تشریحات وحواشی کی اشد ضرورت تھی۔ امید ہے کہ طلباء قراءتِ سبع اس ذخیرۂ حواشی سے اپنی معلومات میں گرانقدر اضافہ کریں گے، کوشش کی گئی ہے کہ قواعد واصول سادہ زبان میں تحریر ہوں۔ لیکن ظاہر ہے کہ یہ کتاب ایک معاون کی حیثیت رکھتی ہے، ماہر اساتذہ سے استفادہ بہرحال ضروری ہے۔ اچھی طرح مطالعہ سے انشاء اللہ قراءتِ سبع کے اجراء میں اور خود حل شاطبیہ میں انتہائی مفید ثابت ہوں گے۔ اصول اور کثیر الدور فرشی قواعد کو زیادہ سے زیادہ ضبطِ تحریر میں لانے کی کوشش کی گئی ہے۔

واللہ المستعان

ضوابط اور اصطلاحات :- ابتداء تلاوت میں تمام قراء کے لیے **استعاذہ** ضروری ہے۔

**بسملہ** ابتداء تلاوت از ابتداء سورت میں (ماسوا براءت) سب کے لیے ضروری ہے۔ اور ابتداء تلاوت، درمیان سورت سے ہو تو سب قراء کے یہاں بسملہ میں اختیار ہے۔

ابتداء فاتحہ میں تمام قراء کے لیے بسملہ ضروری ہے۔ اور سورتین کے درمیان قالون، مکی، عاصم اور کسائی کے لیے بسملہ ضروری ہے مگر وصل کی صورت میں امام حمزہ کے لیے بسملہ نہیں۔ اور ورش، بصری اور شامی کے لیے بغیر بسملہ کے سکتہ، یا وصل اور بسملہ میں اختیار ہے۔

---

**مد عارض وقفی، مدلین عارض** اور **مد لازم** کی تمام اقسام میں تمام قراء میں اتفاق ہے جیساکہ آپ تجوید کی کتابوں میں پڑھ چکے ہیں۔

---

**صلہ**، ضمہ یا کسرہ میں اشباع کر کے ضمہ کو واو مدہ اور کسرہ کو یاء مدہ کے برابر پڑھنا۔

---

**نقل** ہمزہ کی حرکت ماقبل کے حرف ساکن کو دے کر ہمزہ کو حذف کرنا۔

**تثلیث** قصر، توسط اور طول تینوں کو مد بدل میں جمع کرنا جو ورش کے لیے مخصوص ہے۔

**اِمالہ** الف کو یا کی طرف اور فتحہ کو کسرہ کی طرف مائل کرنا۔ اگر ادا میں یا کی طرف زیادہ مائل کیا تو امالۂ کبریٰ اور کم مائل کرنے کو امالۂ صغریٰ کہتے ہیں۔

امالۂ کبریٰ کو اضجاع یا امالۂ محضہ اور امالۂ صغریٰ کو بین بین یا تقلیل بھی کہا جاتا ہے۔

**تحقیق** ہمزہ کو اس کے مخرج سے واضح ادا کرنا۔

**تسہیل** ہمزہ کو ہمزہ اور اس حرف مد کے درمیان ادا کرنا جو ہمزہ کی حرکت کے موافق ہو۔

**ادخال** ایک کلمہ میں دو ہمزہ جمع ہوں تو ان کے درمیان الف بڑھانا۔

**اختلاس** حرکت کا دو ثلث ادا کرنا۔

**رَوم** ضمہ یا کسرہ کا ایک تہائی ادا کرنا۔

**اشمام** صرف ضمہ میں ہوتا ہے یعنی ساکن پڑھ کر ہونٹوں سے اشارہ کرنا، کبھی اس کے معنی ایک حرف میں دوسرے حرف کی آمیزش کرنا ہوتے ہیں جیسے صراط کے صاد میں زا کی آمیزش۔ اور کبھی اس کے معنی ایک حرکت میں دوسری حرکت ملانا ہوتا ہے جیسے قِیلَ میں کسرہ کو انضمام شفتین سے ادا کرنا۔

**یاءِ اضافت**، وہ یاء متکلم جو لکھی ہوئی ہو اور اس میں قراء کا فتحہ یا اسکان میں اختلاف ہو جیسے اِنِّیٓ اَعْلَمُ۔

**یاءِ زائدہ** وہ یاء کہ لکھی ہوئی نہ ہو مگر کچھ قراء اس کو پڑھیں اور کچھ نہ پڑھیں جیسے وَلِیَ دِیْنِ میں کہ پہلی یا، یاء اضافت ہے اور دِیْنِ کے نون کے بعد یاء زائدہ ہے۔

ماہِ ربیع الثانی ۱۴۰۸ھ

**اظہار احمد تھانوی**
استاذ کلیۃ اصول الدین
انٹرنیشنل اسلامک یونیورسٹی
اسلام آباد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تنشیط

تبرك الذی نزل الفرقان علی عبدہٖ لیکون للعلمین نذیرا الذی له ملك السموات والارض ولم یتخذ ولدا ولم یکن له شریك فی الملك وخلق کل شیءٍ فقدرہٗ تقدیرا۔

امابعد یہ احقر عرض رسا ہے کہ جب رسالہ قراءت منظومہ مصنفہ مولوی سعد اللہ صاحبؒ سے فارغ ہوا تو مناسب معلوم ہوا کہ چند اوراق متعلق قراءت سبعہ کے لکھے جاویں تاکہ مبتدی کو تجوید و اختلاف روایات دونوں میں مناسبت ہو جاوے۔

فاقول فی ضمن عدۃ فصول ۔ وباللہ التوفیق وھو نعم المعین و نعم الرفیق ۔

**فصل[1]** جاننا چاہیے کہ قراءاتِ متواترہ جن کے تواتر پر اجماع و اتفاق ہے، سات ہیں اور منقول ہیں سات آئمہ سے، اور ہر ایک امام کے دو راوی مشہور ہیں، ان کے نام یہ ہیں ۔

ایک نافع[1] مدنی، ان کے دو راوی ہیں قالون[2] اور ورش[3]۔

## الحواشی

[1] نافع ابن عبدالرحمٰن بن ابی نعیم مدنی ہیں۔ آپ نے ستر تابعین سے قرأت حاصل کی جن میں سے شیخ ابوجعفر یزید بن قعقاع، اور ابو داؤد بن ہرمز اور قاضی شیبہ بن نصاح بھی ہیں اور ان لوگوں نے قراءت حاصل کی حضرت ابوہریرہ اور حضرت ابن عباس اور حضرت عبداللہ بن عباش سے، اور ان صحابہ نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہم سے اور حضرت ابی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے۔

نافع کا قیام مدینہ میں رہا، علم قراءت کے بہت بڑے عالم تھے، جب تلاوت فرماتے تو اُن کے منہ سے مشک کی خوشبو آیا کرتی تھی، ایک مرتبہ لوگوں نے ان سے دریافت کیا کہ کیا آپ پڑھانے کے وقت مشک کا عطر استعمال کرتے ہیں

باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر ہے۔

تو آپ نے فرمایا نہیں، میں کوئی عطر استعمال نہیں کرتا۔ حقیقت یہ ہے کہ ایک مرتبہ میں نے خواب میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا آپ نے مجھے تلاوت کا حکم فرمایا میں پڑھ چکا تو فرمایا منہ کھولو، میں نے منہ کھولا تو آپ نے برکت عطا فرمائی اور میرے منہ میں اپنا لعاب مبارک ڈالا، اسی روز سے میرے منہ سے یہ خوشبو آنے لگی۔

باختلاف روایت سنہ ۱۶۷ھ یا سنہ ۱۶۹ھ میں مدینۃ الرسول میں انتقال فرمایا۔ آپ کے بے شمار شاگرد ہوئے جن میں دو زیادہ مشہور ہیں، قالون اور ورش۔

ط۲ ابو موسیٰ عیسیٰ بن مینا، قالون لقب ہے، مدینہ طیبہ کے رہنے والے ہیں، سنہ ۱۲۰ھ میں ولادت ہوئی اور تیس سال کی عمر میں امام نافع سے تلمذ حاصل کیا، سنہ ۲۲۰ھ میں مدینہ میں انتقال فرمایا۔

ط۳ ابو سعید عثمان بن سعید مصری، لقب ورش، ولادت سنہ ۱۱۰ھ، عرصہ دراز اپنے شیخ امام نافع سے استفادہ کیا، پھر مصر میں ان کا بہت فیض جاری ہوا اور سنہ ۱۹۷ھ میں مصر میں وفات فرمائی۔

## تنشیط

دوسرے ابن کثیر مکی[1]، اور ان کے دو راوی ہیں۔ بزی[2] اور قنبل[3]

## الحواشی

[1] عبداللہ بن کثیر مکی تابعی ہیں، آپ نے متعدد صحابہ سے قرارت حاصل کی جن میں سے عبداللہ بن سائب مخزومیؓ بھی ہیں، جو شاگرد ہیں حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کے اور حضرت ابی بن کعب نے پڑھا جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے، نیز امام ابن کثیر نے مجاہد بن جبیر اور درباس وغیرہم سے بھی پڑھا ہے اور ان دونوں حضرات نے حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے اور انھوں نے حضرت ابی بن کعبؓ اور زید بن ثابتؓ سے اور ان دونوں حضرات نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے قرارت حاصل کی

آپ حدیث میں بھی امام تھے اور بہت اعلیٰ واعظ تھے ۴۵ھ میں بزمانہ امیر معاویہؓ ان کی ولادت ہوئی، ایک عرصہ تک عراق کے علماء فن سے بھی استفادہ کیا، پھر واپس مکہ مکرمہ میں تا آخر حیات فیض جاری فرمایا، اور مکہ ہی میں ۱۲۰ھ میں بزمانہ ہشام بن عبدالملک انتقال فرمایا۔ بے شمار علماء ان کے شاگرد ہوئے ہیں، چنانچہ امام شافعی، خلیل بن احمد نحوی اور سفیان بن عیینہ بھی شاگرد ہیں (ملا علی قاری) دو شاگرد ممتاز ہوئے ہیں اور دونوں بواسطہ روایت کرتے ہیں۔ احمد بزی، قنبل۔

[2] ابوالحسن احمد بن محمد بن عبداللہ بن قاسم بن نافع بن ابی بزہ۔ بزی سے پہچانے جاتے ہیں، یہ روایت کرتے ہیں عکرمہ ابن سلیمان سے اور وہ اسماعیل بن عبداللہ قسط اور شبل بن عباد سے اور وہ دونوں امام ابن کثیر سے۔ مکہ میں ۱۷۰ھ میں پیدا ہوئے اور ۲۴۰ھ میں مکہ ہی میں وفات ہوئی۔ چالیس سال حرم شریف میں مؤذن رہے۔

[3] ابو عمر محمد بن عبدالرحمن بن محمد بن خالد مکی۔ قنبل ان کا لقب ہے، روایت کرتے ہیں احمد قواس سے اور وہ ابوالاخریط سے اور وہ اسماعیل قسط سے اور وہ شبل اور معروف سے اور وہ دونوں امام ابن کثیر سے۔ ۱۹۵ھ میں مکہ میں پیدا ہوئے اور باختلاف روایت ۲۸۰ھ یا بعد میں مکہ میں انتقال فرمایا۔

## تنشیط

تیسرے ابوعمرو بصری[۱]، ان کے دو راوی ہیں دُوری بصری[۲] اور سوسی[۳]

## الحواشی

[۱] ابوعمرو بن العلاء بن عمار بصری مازنی، عراق و حجاز میں متعدد تابعین سے آپ نے قرات حاصل کی، جن میں سے عبداللہ بن کثیر، مجاہد، سعید بن جبیر رضی اللہ عنہم بھی ہیں، اور یہ حضرات شاگرد ہیں ابن عباسؓ کے۔ یہ اس فن کے بہت بڑے امام تھے ان کے زمانہ میں جو شخص ان سے فیض حاصل نہ کرسکا وہ قاری شمار نہ ہوتا تھا، علاوہ قرات کے لغت اور نحو کے بھی جلیل القدر امام تھے ۶۸ھ میں مکہ میں پیدا ہوئے، بصرہ میں تربیت پائی اور کوفہ میں ۱۵۴ھ میں انتقال فرمایا، شاگرد ان کے بھی بہت ہیں، چنانچہ علامہ اصمعی بھی ان کے تلامذہ میں ہوئے ہیں۔ علم قرات میں دو راوی مشہور ہیں اور دونوں بواسطہ روایت کرتے ہیں۔ دوری، سوسی۔

[۲] ابوعمر حفص بن عمر الدوری، بغداد کے قریب ایک مقام دُور میں پیدا ہوئے۔ اسی لیے دُوری کہلاتے ہیں ۱۵۰ھ میں پیدا ہوئے اور ۲۴۶ھ میں انتقال فرمایا۔ انہوں نے قرات پر ایک کتاب بھی تصنیف کی۔

[۳] ابوشعیب صالح بن زیاد السوسی۔ اہواز میں ایک مقام سوس ہے جس کی نسبت سے ان کو سوسی کہا جاتا ہے۔ ۲۶۸ھ میں ملک خراسان میں وفات ہوئی۔

یہ دونوں راوی، دوری و سوسی روایت کرتے ہیں یحییٰ بن مبارک عدوی بصری سے جو امام ابوعمرو بصری کے ممتاز شاگرد ہیں۔ اور یزید بن منصور حمیری کے ساتھیوں میں سے ہیں۔ اسی وجہ سے یحییٰ یزیدی کے نام سے مشہور ہوئے۔ ولادت ۱۲۸ھ، وفات ۲۰۲ھ بملک خراسان۔

## تنشیط

چوتھے ابن عامر[1] شامی، ان کے دو راوی ہیں، ہشام[2] اور ابنِ ذکوان[3]۔

## الحواشی :

[1] عبداللہ بن عامر دمشقی، متعدد صحابہ سے قراءت حاصل کی جن میں سے حضرت مغیرہ بن ابی شہاب اور حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہما بھی ہیں اور یہ دونوں شاگرد ہیں حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے۔

یہ امام زمانہ کے اعتبار سے بہت مقدم ہیں، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات سے دو سال قبل ملک شام کے ایک گاؤں رحاب میں پیدا ہوئے بعمر نو سال دمشق میں تشریف لائے اور وہیں قیام فرمایا اور ماہ محرم ۱۱۸ھ میں بزمانۂ ہشام بن عبدالملک انتقال فرمایا۔ آپ کے شاگردوں میں دو نے شہرت حاصل کی۔ اور دونوں بواسطہ روایت کرتے ہیں، ہشام، ابنِ ذکوان۔

[2] ابوالولید ہشام بن عمار دمشقی، ۱۵۳ھ میں دمشق میں پیدا ہوئے، ۲۴۵ھ میں انتقال فرمایا۔ آپ دمشق کے قاضی خطیب اور مفتی بھی تھے۔ قراءت کی روایت کرتے ہیں عراک بن خالد مروزی تابعی اور ایوب بن تمیم سے اور یہ دونوں روایت کرتے ہیں، یحییٰ بن حارث ذماری سے اور وہ امام ابن عامر شامی سے۔

[3] ابوعمرو عبداللہ بن احمد بشیر بن ذکوان قرشی دمشقی۔ بہ سند مذکور ایوب بن تمیم سے روایت کرتے ہیں۔ جامع دمشق میں امام تھے۔ ۱۷۳ھ یوم عاشورا دمشق میں پیدا ہوئے، اور دمشق ہی میں ۲۴۱ھ میں وفات ہوئی۔

### تنشیط

پانچویں امام[1] عاصم، ان کے دو راوی ہیں شعبہ[2] اور حفص[3]، جن کی قراءت ہندوستان میں پڑھی جاتی ہے۔

## الحــواشی

[1] ابوبکر عاصم بن ابی النجود کوفی تابعی ہیں، قراءت حاصل کی عبداللہ بن حبیب سلمی اور زر بن حبیش اسدی سے، اور ان دونوں نے حضرت عثمان غنی اور حضرت علی بن ابی طالب اور حضرت عبداللہ بن مسعود اور حضرت ابی بن کعب اور حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہم سے۔
آپ امام قراءت ہونے کے علاوہ بہت بڑے فقیہ، محدث اور عالم لغت بھی تھے۔ اور بہت بڑے عابد و زاہد تھے، بڑے خوش آواز اور فصیح اللسان تھے سنہ ۱۲۸ھ میں سماوہ یا کوفہ میں آپ کی وفات ہوئی، شاگرد بکثرت ہوئے ہیں، چنانچہ امام اعظم ابوحنیفہ، مفضل اور حماد بھی ان کے شاگردوں میں سے ہیں۔ (قاری) جن میں دو بہت مشہور ہوئے۔ شعبہ، حفص۔

[2] ابوبکر بن عیاش بن سالم کوفی، بہت بڑے اہل علم و فضل تھے، تلاوت قرآن شریف کا بہت شوق تھا منقول ہے کہ جو جگہ تلاوت کے لیے مخصوص تھی وہاں چوبیس ہزار قرآن ختم کیے، پچاس سال تک آرام کے لیے بستر نہیں بچھایا، امام عاصم سے تیس سال کی عمر میں پانچ پانچ آیتیں پڑھتے تھے سنہ ۹۴ھ میں کوفہ میں ولادت۔ اور کوفہ ہی میں سنہ ۱۹۳ھ میں انتقال فرمایا۔

[3] حفص بن سلیمان الاسدی کوفی، جن کی روایت بلاد مغرب کے سوا تمام ممالک عرب و عجم میں خصوصیت کے ساتھ رائج ہے، اور ہندوستان میں بھی یہی پڑھی جاتی ہے۔ ان کا حافظہ بہت قوی تھا جو کچھ استاد سے سنتے محفوظ رہتا۔ ولادت سنہ ۸۱ھ اور سنہ ۱۸۰ھ میں انتقال فرمایا۔

**تنشیط**

چھٹے حمزہ[1]، ان کے دو راوی خلف[2] و خلاد[3]۔

# الحواشی

[1] ابو عمارہ حمزہ بن حبیب زیات کوفی۔ امام جعفر صادق سے فیض یاب ہوئے۔ انہوں نے قراءت حاصل کی اپنے والد ابو جعفر محمد باقر سے، اور انہوں نے اپنے والد زین العابدین سے اور انہوں نے اپنے والد امام حسین سے اور انہوں نے اپنے والد حضرت علی رضی اللہ عنہم سے

نیز امام حمزہ کے استاد اعمش بھی ہیں۔ اعمش نے یحییٰ بن وثاب سے، اور انہوں نے علقمہ سے اور انہوں نے حضرت عبد اللہ بن مسعود سے تعلیم حاصل کی، ان کے سوا اور بھی مشائخ ہیں۔

امام حمزہ متقی، متورع، عابد و زاہد قائم اللیل و صائم النہار تھے، قرآن شریف کی تعلیم پر اجرت سے سخت احتراز کرتے تھے، ہر مہینے میں پچیس پچیس ختم قرآن فرماتے تھے۔ علم فرائض کے امام تھے۔

ولادت سنہ ۸۰ھ، وفات بزمانہ ابو جعفر منصور سنہ ۱۵۶ھ میں ہوئی۔ تلامذہ میں امام کسائی، سفیان ثوری، ابراہیم بن ادھم وغیرہ کبار آئمہ ہوئے ہیں۔ سلسلۂ فیض دو سے جاری ہوا۔ خلف، خلاد۔

[2] خلف بن ہشام بزار۔ آئمہ عشرہ میں سے بھی ہیں۔ دس برس میں قرآن حفظ کیا، سنہ ۲۲۹ھ میں بغداد میں انتقال فرمایا۔

[3] ابو عیسیٰ خلاد بن خالد صیرفی کوفی، سنہ ۲۲۰ھ میں کوفہ میں انتقال فرمایا۔ خلف و خلاد، دونوں امام حمزہ سے بواسطہ روایت کرتے ہیں، امام حمزہ اور ان دونوں کے درمیان واسطہ ہیں ابو عیسیٰ سُلیم۔

## تنشیط

ساتویں کسائی[1]، ان کو علی بھی کہتے ہیں، ان کے دو راوی ہیں، ابوالحارث[2] اور دوری[3] کسائی۔

## الحواشی

۱ کسائی نحوی یعنی ابوالحسن علی بن حمزہ کوفی۔ قرارت حاصل کی امام ششم ابوعمارہ حمزہ کوفی سے۔ سند مذکور ہو چکی ہے، نیز قرارت میں استفادہ کیا عیسٰی بن عمر سے اور انہوں نے طلحہ بن مصرف سے اور انہوں نے ابراہیم نخعی سے اور انہوں نے علقمہ بن قیس سے اور انہوں نے حضرت عبداللہ بن مسعود سے۔

ان کے حلقہ تدریس میں تلامذہ کا زبردست ہجوم ہوتا تھا، جامع کوفہ کے منبر پہ درس دیتے تھے۔ علاوہ ازیں علم نحو اور علم اللغت کے بھی امام مانے جاتے تھے۔

احرام کی حالت میں اپنی کساء سے ہی ادا، احرام کا کام لیتے تھے اسی لیے کسائی مشہور ہوئے۔ ۱۱۹ھ میں ان کی ولادت ہوئی، اور ستر سال کی عمر میں ۱۸۹ھ میں انتقال فرمایا بے شمار رواۃ میں سے دو کو امتیازی شہرت حاصل ہوئی۔ ابوالحارث، دُوری۔

۲ ابوالحارث لیث بن خالد المروزی البغدادی کا ۲۴۰ھ میں انتقال ہوا۔

۳ علی ابوعمر و حفص بن عمر دوری۔ ان کا ذکر امام سوم ابوعمرو بصری کے راویوں میں آچکا ہے چنانچہ جب یہ ابوعمرو بصری کے راوی ہونے کی حیثیت سے مراد ہوں تو ان کو دوری بصری اور کسائی کے راوی ہونے کی صورت میں ان کو دوری کسائی یا دوری علی کہا جاتا ہے۔

**تنبیہ:** جو اختلاف آئمہ سبعہ میں سے کسی کی طرف منسوب ہو اس کو قرارت اور جو ان کے راویوں کی طرف منسوب ہو اس کو روایت، اور جو ان راویوں سے نیچے کے طبقے کی طرف منسوب ہو اس کو طریق کہتے ہیں اور جو اختلاف بطور تخییر کے ہو اس کو وجہ کہتے ہیں، نیز قرارت اور روایت اور طریق کے اختلافات کو خلاف واجب اور وجوہ کے اختلاف کو خلاف جائز کہتے ہیں۔ خلاف واجب میں سبعہ کی تکمیل کے لیے ہر قاری کے اختلاف کی تمام صورتوں کو پڑھنا ضروری ہے، اسی طرح راویوں کی روایت میں جس قدر طریق کا اختلاف پایا جائے پڑھنا ضروری ہے ورنہ روایت کی تکمیل نہ ہوگی۔

# تنشیط

اور علاوہ ان سات قراءات کے تین قراءات اور ہیں جن کے تواتر میں کسی قدر اختلاف ہے اور منقول ہیں تین اماموں سے، جن کے نام یہ ہیں۔
ایک ابوجعفر یزید بن القعقاع مدنی، ان کے دو راوی ہیں عیسیٰ بن وردان اور سلیمان بن جماز۔
دوسرے یعقوب بن اسحاق حضرمی بصری۔ ان کے دو راوی ہیں رُوَیس اور رَوْح۔
تیسرے خلف بن ہشام بزّار۔ ان کے دو راوی ہیں اسحاق ورّاق، ادریس حدّاد۔
اور علاوہ ان قراءات عشرہ کے چار قراءات اور ہیں، جو درجۂ آحاد سے آگے نہیں بڑھیں، اور ان کو پڑھنا جائز نہیں، منقول ہیں چار اماموں سے ان کے نام یہ ہیں۔
ایک ابن محیصن محمد بن عبدالرحمن مکی، ان کے دو راوی بزّی سابق اور ابوالحسن بن شنبوذ۔
دوسرے یزیدی یحییٰ بن المبارک۔ ان کے دو راوی، سلیمان بن الحکم اور احمد بن فرح (بالحاء المہملہ)
تیسرے حسن بصری۔ ان کے دو راوی، شجاع بن ابی نصر البلخی اور دوری سابق الذکر۔
چوتھے اعمش سلیمان بن مہران۔ ان کے دو راوی حسن بن سعید المطوعی اور ابوالفرج (بالجیم) الشنبوذی الشطوی۔
قراءت سبعہ میں شاطبیہ اور ثلاثہ متمم عشرہ میں دُرّہ اور اربعہ عشر میں اتحاف فضلاء البشر، ہمارے زمانے میں مشہور و معمول بہا ہیں۔

## تنشیط

**فصل ۲**: جب چند روایات کو دو سے چودہ تک جمع کرنا چاہیں، اس میں اصل تو یہ ہے کہ ہر راوی کے لیے پوری آیت پڑھی جائے مگر اس وقت رواج بنظر اختصار و تسہیل یوں ہے کہ ایک راوی کی روایت کو پوری پڑھ کر جن جن کلمات میں اختلاف ہے وہاں سے شروع کر کے آیت ختم کر دیتے ہیں۔ اور جس وقت طُرُق کا اختلاف اچھی طرح ذہن نشین ہو جائے تو جمع کلمی کرتے ہیں یعنی ہر کلمہ میں جتنی وجہیں ہوں ان کو پورا کر کے اسی طرح دوسرے کلمات میں کرتے ہیں۔

**فصل ۳**: جمع قرات میں شرعًا اختیار ہے جس کو چاہیں مقدم و مؤخر پڑھیں مگر قراء میں معمول یوں ہے کہ جس ترتیب سے قراء و رواۃ کے اوپر نام لکھے گئے ہیں۔ اسی ترتیب سے پڑھتے ہیں اور اس کی مخالفت فن کی ناواقفی اور غلطی اور واجب استحسانی کا ترک سمجھا جاتا ہے پس طریق اس کا یہ ہے کہ مثلاً قالون کی روایت پڑھی اور غور کیا کہ کون من اولہ الی آخرہ موافق ہے اور کون کس جگہ مختلف ہے، ان کو یاد رکھا۔ یا ابتدائے تعلیم میں بہتر یہ ہے کہ لکھ لیا جو بالکل موافق ہے وہ تو مندرج ہوگیا، گویا اس کی قرات سے بھی ساتھ ساتھ فراغت ہوئی، اب مختلفین میں دیکھا کہ آخر اختلاف یعنی ختم آیت کے قریب کس کا اختلاف ہے اس کو وہاں سے پڑھ کر پورا کر لیا اور اس میں دیکھ لیا کہ کوئی مندرج ہوا یا نہیں، اگر کوئی مندرج ہوا ہو تو اس کی قرات یا روایت سے بھی اپنے کو فارغ سمجھا۔

پھر دیکھا کہ اختلاف باقیہ میں آخر اختلاف کس کا ہے، اس کو لیا اور اس کا لحاظ رکھا کہ کوئی مندرج ہوا یا نہیں۔ اسی طرح تمام اختلافات کو اس ترتیب سے پڑھا۔

اگر ایک کلمہ میں دو شخص مختلف ہوں تو باعتبار ترتیبِ اسمی مذکورہ بالا کے جو مقدم ہے اس کو پہلے لیا مؤخر کو پیچھے لیا۔

**تنشیط**

اگر ایک شخص کی دو وجہ ایک کلمہ میں ہوں تو حکماً وہ حکم میں دو شخص کے سمجھا جائے گا اور دو وجہوں کے ساتھ وہی معاملہ کیا جائے گا جیسا کہ دو شخصوں کی مختلف روایتوں کے ساتھ، اور ان دو وجہوں کی ترتیب بھی قراء کے نزدیک واجب استحسانی ہے چنانچہ فصل مستقل میں اس کا بیان آتا ہے[١]۔

## الحواشی

١ے جاننا چاہیے کہ چند قراءات کو جمع کرنے کے تین طریقے معمول ہیں، حضرت مؤلف رحمۃ اللہ علیہ نے جو طریقہ ذکر کیا ہے یہ جمع الجمع یا جمع مرکب کہلاتا ہے اور اسی کے موافق آنے والے جدول میں آیات میں ترتیب لکھی گئی ہے۔

ایک طریقہ جمع وقفی کہلاتا ہے یعنی سب سے پہلے قالون کی روایت پڑھنا شروع کریں اور کسی علامت وقف یا آیت کے ختم پر ٹھہریں پھر یہ دیکھیں کہ ان کے ساتھ شروع سے آخر تک کوئی شریک ہے یا نہیں اگر شریک ہے تو اس سے بھی فراغت ہوئی باقین میں سے ترتیب میں جو مقدم ہو اس کے لیے پھر پوری آیت پڑھی اس میں بھی جو جمع ہو گیا، اس سے فارغ ہوئے غرض اسی طرح سب کے لیے پوری پوری آیت پڑھیں۔

دوسرا طریقہ یہ ہے کہ پہلے راوی کے لیے آیت شروع کی جائے اور جب لفظ مختلف فیہ پر پہونچے تو جمیع قراء کے اختلافات کو ترتیب وار پورا کر کے آگے بڑھے، اسی طرح ہر لفظ مختلف فیہ پر پہونچ کر اس کی تمام صورتوں کو وہیں کے وہیں پورا کرتا جائے اور ترتیب کا لحاظ رکھے اور اگر یہ اختلافات دوسرے لفظ کو ملانے سے پیدا ہو تو ہر مرتبہ ان دونوں لفظوں کو ملا کر پڑھنا ضروری ہے جیسے مد منفصل وغیرہ۔ اس طریقہ کو جمع حرفی کہتے ہیں۔

تنشیط

**فصل۴** : قراءات کا اختلاف دو قسم کا ہے ایک کلی اور دوسرا جزئی۔ کلی کو اختلاف اصول اور جزئی کو اختلاف فرش کہتے ہیں، اختلاف فرشی کا انضباط تو کسی قاعدہ میں ہو ہی نہیں سکتا، البتہ اختلاف اصولی، قواعدِ کلیہ کے انضباط سے ممکن ہے اس لیے مناسب ہے کہ سب قراء کے وہ بعض قواعد جو بکثرت قرآن مجید میں آتے ہیں، مختصر مختصر بیان کیے جائیں تاکہ اس کے لحاظ رکھنے سے جمع میں سہولت ہو، کیونکہ ایسے اختلافات کثیرالتکرار کو اہل کتب ہر جگہ ذکر نہیں کرتے، سو اگر مستحضر و محفوظ نہ ہوں تو ضروری ہے کہ جمع میں غلطی ہو گی۔

## قواعد قالون

**قاعدہ** : مدّ متصل[۱] میں توسط ہے اور منفصل میں دو وجہ جائز ہیں، قصر و توسط اور قصر مقدم ہے۔

**قاعدہ** : میم جمع میں دو وجہ جائز ہیں، سکون و صلہ اور سکون مقدم ہے۔

الحواشی

[۱] یاد رہے کہ مدّ لازم میں باتفاق تمام قراء طول کرتے ہیں جیسے اَتُحَآجُّوٓنِّیۡ، اور آٰلْئٰنَ اور الٓمٓ۔ اسی طرح مدلین لازم میں جمیع قراء کے لیے طول یا توسط ہے یعنی عینِ مریم اور عینِ شوریٰ۔

## تنشیط

**قاعدہ:** یاءِ اضافت کے بعد اگر ہمزۂ مفتوحہ ہو تو یاء کو بھی مفتوح پڑھتے ہیں جیسے اِنِّیَ اَعْلَمُ
مگر چند متعدد الفاظ ہیں کہ ان میں اور سب کے موافق ہیں [۱]

## الحواشی

[۱] مزید قواعد حسب ذیل ہیں۔

**قاعدہ:** اجتماع ہمزتین فی کلمۃٍ میں پہلے ہمزہ کو تحقیق اور دوسرے کو تسہیل سے پڑھتے ہیں۔
اور دونوں ہمزوں کے درمیان الف فاصل بڑھا کر پڑھتے ہیں، اس الف بڑھانے کو ادخال کہتے ہیں
لیکن لفظ اَئِمَّۃَ میں ادخال نہیں کیا ہے۔

**قاعدہ:** ہمزتین فی کلمتین کی قرآن مجید میں کل آٹھ صورتیں پائی جاتی ہیں۔
(۱) دونوں مفتوح جیسے جَآءَ اَحَدَ (۲) دونوں مضموم جیسے اَوْلِیَآءُ اُولٰٓئِكَ (۳)
دونوں مکسور جیسے هٰٓؤُلَآءِ اِنْ (۴) اوّل مفتوح دوسرا مکسور جیسے شُهَدَآءَ اِذْ (۵)
اوّل مفتوح دوسرا مضموم جیسے جَآءَ اُمَّةً (۶) اوّل مضموم دوسرا مفتوح جیسے سُوْٓءُ اَعْمَالِهِمْ۔
(۷) اوّل مکسور دوسرا مفتوح جیسے هٰٓؤُلَآءِ اَهْدٰی۔ (۸) اوّل مضموم دوسرا مکسور
جیسے یَشَآءُ اِلٰی۔

(۱) میں ہمزۂ اولیٰ کا حذف اور ثانی میں تحقیق (۲) میں پہلے میں تسہیل کالواو دوسرے میں تحقیق (۳)
میں پہلے میں تسہیل کالیاء دوسرے میں تحقیق (۴) میں پہلے میں تحقیق دوسرے میں تسہیل کالیاء
(۵) میں پہلے میں تحقیق، دوسرے میں تسہیل کالواوٗ (۶) میں پہلے میں تحقیق دوسرے میں ابدال بالواوٗ
(۷) میں پہلے میں تحقیق دوسرے میں ابدال بالیاء۔
(۸) میں پہلے میں تحقیق دوسرے میں تسہیل کالیاء اور ابدال بالواو دونوں جائز ہیں۔

**قاعدہ:** ذال اِذْ کا ظاء میں، دالِ قَدْ کا تاء میں اور تاءِ تانیث کا تاء اور طاء میں اور لام قُلْ
بَلْ وهَلْ کا لام وراء میں اور اَخَذْتُمْ اور اِتَّخَذْتُمْ (جمع ہوں یا مفرد) کے ذال کا
تاء میں ادغام کرتے ہیں۔

**قاعدہ:** لفظ اَلتَّوْرٰىةَ میں فتح اور تقلیل دونوں پڑھتے ہیں جبکہ لفظ هَارٍ میں امالۂ کبریٰ کرتے ہیں
مقطعات میں حرف یَا اور هَا (فی مریم) میں تقلیل کرتے ہیں۔

## الحواشی

**قاعدہ:** یاءِ اضافت اگر ہمزہ قطعی مفتوح کے ماقبل ہو تو اس کو مفتوح پڑھتے ہیں، سوائے اس یاءِ اضافت کے جو أَرِنِیْ، تَفْتِنِّیْ، فَاتَّبِعْنِیْ، تَرْحَمْنِیْ أَكُنْ، ذَرُونِیْ، اُدْعُوْنِیْ، فَاذْكُرُوْنِیْ اور أَوْزِعْنِیْ آٹھ کلمات میں ہے۔ کہ اس کو ساکن ہی پڑھتے ہیں۔

اور اگر ہمزۂ قطعی مکسور سے پہلے واقع ہو تو اِخْشَوْنِیْ، یُصَدِّقُنِیْ، اَنْظِرْنِیْ، اَخَّرْتَنِیْ، یَدْعُوْنَنِیْ، تَدْعُوْنَنِیْ اور ذُرِّیَّتِیْ میں ساکن باقی ہر جگہ مفتوح پڑھا ہے۔

اور اگر ہمزۂ قطعی مضموم سے پہلے واقع ہو تو بِعَهْدِیْ اُوْفِ، اٰتُوْنِیْ اُفْرِغْ میں ساکن باقی ہر جگہ مفتوح پڑھا ہے۔

اور اگر لام تعریف سے قبل واقع ہو تو ہر جگہ مفتوح پڑھا ہے۔ اور اگر ہمزۂ وصل منفردہ کے پہلے واقع ہو تو اَخِیْ اشْدُدْ، لَیْتَنِیْ اتَّخَذْتُ اور اِنِّیْ اصْطَفَیْتُكَ تین لفظوں میں اجتماع ساکنین کی وجہ سے یاءِ اضافت کو حذف کیا ہے اور نَفْسِیْ اذْهَبْ، ذِكْرِیْ اذْهَبَا، اِنَّ قَوْمِیْ اتَّخَذُوْا اور بَعْدِیْ اسْمُهٗ چار جگہ مفتوح پڑھا ہے۔

اور جو یاءِ اضافت ہمزہ سے پہلے نہ ہو تو سورہ انعام کے وَجْهِیَ سورۂ بقرہ و حج کے بَیْتِیَ اور سورۂ کافرون کے وَلِیَ اور سورۂ انعام کے وَمَمَاتِیَ اور سورۂ یٰسین کے وَمَالِیَ ان پانچوں میں یاء کو مفتوح اور باقی ہر جگہ ساکن پڑھا ہے۔

**قاعدہ:** حسب ذیل یاءاتِ زائدہ وصل میں پڑھتے ہیں۔ مَنِ اتَّبَعَنِ (آل عمران) اَتُمِدُّوْنَنِ اور اٰتٰنِ (نمل) یَاْتِ (ہود) اَخَّرْتَنِ (اسراء) اَلْمُهْتَدِ (اسراء و کہف) اَنْ یَّهْدِیَنِ، اَنْ یُّؤْتِیَنِ، اَنْ تُعَلِّمَنِ، مَاكُنَّا نَبْغِ، اِنْ تَرَنِ (کہف) اَلَّا تَتَّبِعَنِ (طٰہٰ) اَلْجَوَارِ (شوریٰ) اِتَّبِعُوْنِ، اَلتَّلَاقِ، اَلتَّنَادِ (مومن) اَلْمُنَادِ (قٓ) اَلدَّاعِ (قمر) یَسْرِ، اَكْرَمَنِ، اَهَانَنِ (فجر)

**نوٹ:** اَلتَّلَاقِ اَلتَّنَادِ میں وصل میں اثبات بالخلف ہے۔ اور اٰتٰنِ (نمل) میں وقف بالخلف ہے۔

**قاعدہ:** ضمیر هُوَ اور هِیَ کے پہلے ھاء یا واؤ یا لامِ تاکید یا لفظ ثُمَّ ہو تو ھاء کو ساکن پڑھتے ہیں۔

**قاعدہ:** سِیْٓءَ اور سِیْٓئَتْ کے کسرہ میں ضمہ کا اشمام کرتے ہیں۔

تنشیط

# قواعدِ ورش

قاعدہ: راء کے ماقبل[1] اگر کسرہ متصل یا یاء ساکنہ ہو تو راء کو مرقق پڑھتے ہیں۔
جیسے یُبْصِرُوْنَ اور کَثِیْرًا۔

قاعدہ: ضمیر جمع کی میم کے بعد اگر ہمزہ قطعی ہو تو اس میم میں ضمہ کے ساتھ صلہ کر کے مد منفصل کرتے ہیں۔ جیسے ءَاَنْذَرْتَھُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْھُمْ۔

## الحواشی

[1] زوائد کے بعد راء مفتوحہ یا مضمومہ ورش کے لیے پُر ہی ہو گی، جیسے بِرُوْحِ الْقُدُسْ۔ کسرہ اور راء کے درمیان اگر کوئی حرف ساکن ہو تو وہ ترقیق راء سے مانع نہیں جیسے حِجْرٌ، اَلْمِحْرَابَ۔ البتہ صاد، ضاد، طاء، ظاء، قاف، غین ساکن حائل ہوں تو ورش کے لیے راء باریک نہ ہو گی، جیسے اِصْرًا، قِطْرًا، وِقْرًا۔ خاء ہو تو باریک ہو گی جیسے اِخْرَاجًا۔ نیز عجمی الفاظ میں بھی یہ قاعدہ جاری نہ ہو گا۔ جیسے اِبْرَاھِیْمَ، اِسْرَائِیْلَ، عِمْرَانَ، اِرَمَ، اور جو فِعْلاً کے وزن پر ہو جیسے ذِکْرًا، حِجْرًا اس میں بھی تفخیم بہتر ہے۔ اور وہ الفاظ جن میں راء مکرر ہو اور دوسرا راء پُر ہو تو ورش کے لیے پہلا بھی پُر ہو گا۔ جیسے فِرَارًا، اسی طرح لفظ شَرَرٍ کی پہلی راء کو بھی ورش نے باریک پڑھا ہے۔ اور لفظ حَیْرَانَ میں تفخیم و ترقیق دونوں ثابت ہیں۔

## تنشیط

قاعدہ: اگر ہمزہ ساکنہ فا کلمہ میں واقع ہو تو ماقبل کی مناسبت سے حرفِ مد سے بدلتا ہے[1] مثلاً یُؤْمِنُوْنَ۔
قاعدہ: لام مفتوح کو مفخم پڑھتے ہیں جب کہ ان حرفوں کے بعد ہو[2]، صاد، طاء، ظاء۔
قاعدہ: مد متصل و منفصل میں طول کرتے ہیں۔
قاعدہ: جب ہمزہ متحرکہ سے پہلے کوئی حرفِ صحیح ساکن یا حرفِ لین آخر کلمہ میں واقع ہو تو ہمزہ کی حرکت ماقبل کے ساکن حرف پر منتقل ہو کر ہمزہ حذف ہو جاتا ہے[3] جیسے بِالْاٰخِرَةِ، خَلَوْا اِلٰی۔
قاعدہ: مد بدل[4] میں تین وجہ جائز ہیں قصر پھر توسط پھر طول۔

## الحواشی

ا۔ بجز ان الفاظ کے جو اِیْوَاءٌ کے مادے سے ہوں ان میں ابدال نہیں کرتے ہیں جیسے اَلْمَاْوٰی، تُـْٔوِیْهِ۔

تنبیہ: بِئْرٌ، بِئْسَ اور اَلذِّئْبُ کے تینوں لفظوں میں ہمزۂ ساکنہ کو ورش کے لیے بدلا جاتا ہے اگرچہ ہمزہ فا کلمہ میں نہیں ہے۔

قاعدہ: نیز جو ہمزۂ مفتوحہ فا کلمہ کی جگہ واقع ہو اور اس کا ماقبل مضموم ہو اس ہمزہ کو واؤ سے بدلتے ہیں۔ جیسے یُؤَخِّرُ، یُؤَاخِذُ۔

۲۔ اور ضروری ہے کہ یہ حروف مفتوح یا ساکن ہوں جیسے اَظْلَمُ، اَلصَّلٰوةُ لیکن ظَالٌ اور اس کے نظائر میں خلف ہے یعنی جہاں ان حروف اور لام مفتوحہ کے درمیان الف حائل ہو۔

۳۔ خواہ وہ ساکن تاءِ تانیث ہو جیسے قَالَتِ اِحْدٰهُمَا یا لام تعریف ہو جیسے اَلْاَقْصٰی، یا تنوین ہو جیسے عَذَابٌ اَلِیْمٌ۔ لیکن مَالِیَهْ اِنِّیْ (حاقہ) میں ترک نقل زیادہ بہتر ہے۔ اور میم جمع کا اس قاعدہ سے مستثنیٰ ہونا ظاہر ہے کیونکہ اس میں صلہ و مد کرتے ہیں جیسا کہ معلوم ہو چکا ہے۔

۴۔ ہمزہ کے بعد حرفِ مد ہو تو وہ مدِ بدل کہلاتا ہے، خواہ یہ ہمزہ کسی وجہ سے مسہل ہو جائے یا حذف ہو جائے جیسے اٰمَنَ، لِلْاِیْمَانِ، هٰٓؤُلَآءِ اٰلِهَةً۔ البتہ اِسْرَآئِیْلَ کی یاء مستثنیٰ ہے ایسے ہی جب ہمزہ بعد ساکن صحیح کے ہو جیسے قُرْاٰنَ، مَسْـُٔوْلًا وغیرہ۔

## تنشیط

**قاعدہ:** اگر الف کے بعد راء مکسورہ ہو تو الف میں تقلیل (امالہ صغریٰ) کرتے ہیں[۱] جیسے اَبۡصَارِهِمۡ، اَصۡحٰبُ النَّارِ، مِنۡ دِيَارِهِمۡ۔

**قاعدہ:** ذواتُ الراء[۲] میں صرف تقلیل کرتے ہیں جیسے نَصٰرٰى۔ اور ذوات الیاء میں فتحہ اور تقلیل دو وجہ[۳] ہیں جیسے اَلۡهُدٰى۔

**قاعدہ:** حرفِ لین میں کہ جس کے بعد ہمزہ ہو دو وجہ ہیں توسط، طول[۴] جیسے شَيۡءٍ، سَوۡءٍ۔

**قاعدہ:** لفظ کٰفِرِيۡنَ اور اَلۡكٰفِرِيۡنَ میں ہر جگہ الف میں تقلیل کرتے ہیں۔

## الحواشی

۱ لیکن لفظ اَلۡجَارِ اس سے مستثنیٰ ہے کیونکہ اَلۡجَارِ، اَرٰىكَهُمۡ اور جَبَّارِيۡنَ میں خلف کے ساتھ تقلیل و فتحہ ہے۔

۲ ذوات الراء وہ کلمات جن کے آخر میں الف منقلب عن الیاء ہو اور وہ الف مرسوم بشکل یا ہو اگر اس الف کے قبل راء ہو تو ایسے کلمات کو ذوات الراء اور اگر راء کے سوا اور کوئی حرف ہو تو اس کو ذوات الیاء کہتے ہیں، پس ذوات الراء کے الف میں باستثناء لفظ اَرٰىكَهُمۡ باقی ہر جگہ تقلیل کرتے ہیں اور یہی حکم لفظ اَلتَّوۡرٰىةَ کے الف کا ہے اور حروف مقطعات میں سے سورۃ مریم کی ھا اور یا اور حٰمٓ کی حا اور تمام راء میں ہر جگہ تقلیل کرتے ہیں یعنی الٓرٰ، الٓمّٓرٰ۔

۳ مگر ذوات الیاء میں سے ان الفاظ میں جو کہ طٰہٰ، نجم، معارج، قیامہ، نازعات، عبس، اعلیٰ، تکویر، والیل، والضحیٰ اور علق گیارہ سورتوں کی آیتوں کے آخر میں واقع ہیں صرف تقلیل کرتے ہیں۔ اور ان سورتوں میں جن رؤس الآیات میں ذوات الیاء مع ضمیر ھا کے ہیں ان میں فتحہ و تقلیل دونوں وجہ ہیں جیسے وَضُحٰهَا، تَلٰهَا وغیرہ۔ نیز لفظ رَاٰ کے راء اور الف دونوں میں بلا خلف تقلیل کرتے ہیں۔

نیز یاد رہے کہ ورش نے طٰہٰ کی ھا میں امالہ کبریٰ کیا ہے جب کہ حرف طا میں فتحہ ہے۔

۴ اس کو مدلین کہا جاتا ہے لیکن اَلۡمَوۡءٗدَةُ اور مَوۡئِلًا باتفاق اور سَوۡءٰتِ بالاختلاف اس قاعدہ سے مستثنیٰ ہیں۔

الحــواشی

# مزید قواعدِ ورش

ذال اِذْ کا ظاء میں اور دال قَدْ کا تاء اور ظاء اور ضاد میں اور تاء تانیث کا دال، طاء اور ظاء میں اور لام قُلْ، بَلْ، ھَلْ کا لام و راء میں اور اِتَّخَذْتُمْ اور اَخَذْتُمْ اور ان کے مفرد صیغوں میں ذال کا تاء میں ادغام کرتے ہیں۔

قاعدہ: ہمزتین فی کلمۃ میں بلا ادخال کے پہلے میں تحقیق اور دوسرے میں تسہیل کرتے ہیں لیکن مفتوحتین کی صورت میں دوسرے کو الف سے بدلنا بھی صحیح ہے، جیسے ءَاَنْذَرْتَھُمْ۔

قاعدہ: ہمزتین فی کلمتین کی آٹھ صورتیں جو قالون کے بیان میں گذریں، پہلی تین صورتوں میں (جن میں ہمزتین کی حرکت متفق ہوتی ہے) پہلے ہمزہ کی تحقیق اور دوسرے میں تسہیل کرتے ہیں۔ اور جائز ہے کہ دوسرے ہمزہ کو پہلے کی حرکت کے موافق حرف مد سے بدلا جائے۔ اور ھٰٓؤُلَآءِ اِنْ (بقرہ) اور عَلَى الْبِغَآءِ اِنْ (نور) میں ایک تیسری وجہ، ہمزۂ ثانیہ کو یاءِ مکسورہ سے بدلنا بھی جائز ہے۔ اور باقی پانچ وجہوں میں ورش، قالون کی طرح ہیں۔

قاعدہ: یاءِ اضافت اگر ہمزہ قطعی مفتوح سے ماقبل ہو تو اَرِنِیْٓ اَنْظُرْ، لَا تَفْتِنِّیْٓ اَلَا فَاتَّبِعْنِیْٓ اَھْدِكَ، تَرْحَمْنِیْٓ اَكُنْ، ذَرُوْنِیْٓ اَقْتُلْ، اُدْعُوْنِیْٓ اَسْتَجِبْ، فَاذْكُرُوْنِیْٓ اَذْكُرْكُمْ، ان سات لفظوں میں اس یاءِ اضافت کو ساکن اور باقی ہر جگہ مفتوح پڑھا ہے۔

اور ہمزۂ قطعی مکسور سے پہلے یاءِ اضافت ہونے کی صورت میں رِدْاً یُّصَدِّقُنِیْٓ اِنِّیْٓ، اَنْظِرْنِیْٓ اِلٰى، اَخَّرْتَنِیْٓ اِلٰى، ذُرِّیَّتِیْٓ اِنِّیْ، یَدْعُوْنَنِیْٓ اِلَیْهِ اور تَدْعُوْنَنِیْٓ اِلَى النَّارِ میں ساکن، باقی ہر جگہ مفتوح پڑھتے ہیں۔

# الحواشی

اور ہمزۂ قطعی مضموم یا الف لام تعریف سے قبل ہر جگہ یاء کو مفتوح پڑھتے ہیں اور ہمزۂ وصلی منفرد سے قبل نَفْسِيَ اِذْهَبْ ، ذِكْرِيَ اذْهَبَا ، قَوْمِيَ اتَّخَذُوْا اور مِنْ بَعْدِيَ اسْمُهٗ اَحْمَدُ میں مفتوح ، باقی ہر جگہ ساکن پڑھتے ہیں۔

جو یاءات ہمزہ سے پہلے واقع نہیں ان میں مَحْيَايَ (انعام) وَجْهِيَ (آل عمران و انعام) بَيْتِيَ (بقرہ و حج) وَلِيَ (طٰہٰ ، کافرون) مَمَاتِيَ (انعام) تُؤْمِنُوْالِيَ (دخان) وَلْيُؤْمِنُوْا بِيَ (بقرہ) وَمَا لِيَ (یٰسین) وَمَنْ مَّعِيَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ (شعراء) مفتوح ہیں باقی ساکن ، اور مَحْيَايَ میں بھی سکون صحیح ہے۔

یاءاتِ زوائد : بحالت وصل ذیل کے الفاظ میں یاء زائد پڑھتے ہیں۔

دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ (بقرہ) يَاْتِ لَا تَكَلَّمُ ، تَسْئَلْنِ (ہود) وَتَقَبَّلْ دُعَاءِ ، خَافَ وَعِيْدِ (ابراہیم) لَئِنْ اَخَّرْتَنِ ، اَلْمُهْتَدِ (اسراء) اَنْ يَّهْدِيَنِ ، اَنْ تُعَلِّمَنِ ، مَا كُنَّا نَبْغِ ، اَلْمُهْتَدِ (کہف) اَلَّا تَتَّبِعَنِ (طٰہٰ) اَنْ يُّكَذِّبُوْنِ (قصص) وَالْبَادِ (حج) اَتُمِدُّوْنَنِ اور فَمَا اٰتٰنِ (نمل) كَالْجَوَابِ (سبا) يُنْقِذُوْنِ (یٰسین) لَتُرْدِيْنِ (والصافات) اَلتَّلَاقِ ، اَلتَّنَادِ (مومن) اَنْ تَرْجُمُوْنِ اور فَاعْتَزِلُوْنِ (دخان) وَمِنْ اٰيٰتِهِ الْجَوَارِ (شوریٰ) اَلْمُنَادِ اور فَحَقَّ وَعِيْدِ اور مَنْ يَّخَافُ وَعِيْدِ (قٓ) اِلَى الدَّاعِ اور يَدْعُ الدَّاعِ اور نُذُرِ چھ جگہ (قمر) نَذِيْرِ اور نَكِيْرِ (ملک) يَسْرِ اور بِالْوَادِ اور اَكْرَمَنِ اور اَهَانَنِ (فجر)

قاعدہ : سِيْٓءَ ، سِيْٓئَتْ دو لفظوں میں کسرہ انضمام شفتین کے ساتھ ادا کرتے ہیں ، یعنی اشمام کرتے ہیں ، جیسا کہ قالون کے بیان میں بھی گزرا۔

## تنشیط

**قاعدہ:** اگر لین اور بدل ایک جگہ جمع ہو جائیں تو دیکھنا چاہیئے کہ کون مقدم ہے؟
اگر لین مقدم ہے اور بدل مؤخر تو لین میں اوّل توسط کریں گے، اور بدل میں مدود ثلاثہ، یعنی اوّل قصر پھر توسّط پھر طول۔ پھر لین میں طول کریں گے۔ اور بدل میں صرف طول یعنی قصر اور توسط نہیں پڑھیں گے۔ یہ چار وجہیں ہوئیں۔

اور اگر بدل مقدم ہے، اور لین مؤخر تو اوّل بدل میں قصر کریں گے، اور لین میں توسط، پھر بدل میں توسط اور لین میں بھی توسط، پھر بدل میں طول کریں گے اور لین میں توسط اور طول، یہ بھی چار وجہیں ہوئیں صورت ادا کی یہ ہے۔

| لین | بدل | بدل | لین |
|---|---|---|---|
| توسط | قصر | قصر | توسط |
| توسط | توسط | توسط | توسط |
| توسط | طول | طول | توسط |
| طول | طول ؎۱ | طول | طول ؎۲ |

## الحواشی

؎۱ مثلاً اَفَلَمْ یَایْئَسِ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا

؎۲ مثلاً وَاٰتَیْنٰهُ مِنْ كُلِّ شَیْءٍ سَبَبًا

## تنشیط

قاعدہ: اگر بدل اور یائی جمع ہوں تو دیکھنا چاہیئے کون مقدم ہے۔ اگر بدل مقدم ہو تو اوّل بدل میں قصر اور یائی میں فتحہ، پھر بدل میں توسط اور یائی میں تقلیل، پھر بدل میں طول اور یائی میں فتحہ، پھر تقلیل، یہ چار وجہیں ہوئیں۔

اور اگر یائی مقدم ہو تو اوّل یائی میں فتحہ اور بدل میں قصر، پھر یائی میں فتحہ اور بدل میں طول پھر یائی میں تقلیل اور بدل میں توسط پھر یائی میں تقلیل اور بدل میں طول۔ چار وجہیں یہ ہوئیں۔

وھذا صورۃ اداشہ:

| بدل | یائی | یائی | بدل |
|---|---|---|---|
| قصر | فتحہ | فتحہ | قصر |
| توسط | تقلیل | فتحہ | طول |
| طول | فتحہ | تقلیل | توسط |
| طول | تقلیل ۱ے | تقلیل | طول ۲ے |

## الحواشی

۱ے مثلاً وَيَكْتُمُوْنَ مَآ اٰتٰهُمُ اللّٰهُ۔
گویا دو وجہیں ناجائز ہیں۔ قصر کے ساتھ تقلیل اور توسط کے ساتھ فتحہ۔

۲ے مثلاً فَتَلَقّٰٓى اٰدَمُ۔ گویا دو وجہیں فتحہ کے ساتھ توسط اور تقلیل کے ساتھ قصر ناجائز ہیں۔

## تنشیط

قاعدہ: اگر لین اور یائی جمع ہوں تو اگر لین مقدم ہو اور یائی مؤخر، تو لین میں توسط اور یائی میں فتحہ و تقلیل، پھر لین میں طول اور یائی میں فتحہ و تقلیل، یہ چار صورتیں ہوئیں۔

اور اگر یائی مقدم ہو تو یائی میں فتحہ اور لین میں توسط اور طول پھر یائی میں تقلیل اور لین میں توسط پھر طول۔

وھذہ صورتہ:

| لین | یائی | یائی | لین |
|---|---|---|---|
| توسط | فتحہ | فتحہ | توسط |
| طول | فتحہ | تقلیل | توسط |
| توسط | تقلیل | فتحہ | طول |
| طول ۲ | تقلیل | تقلیل ۱ | طول |

## الحواشی

۱ مثلاً وَلَا تُشْرِكُوا بِهٖ شَيْـًٔا وَّ بِالْوَالِدَيْنِ إِحْسَانًا وَّ بِذِي الْقُرْبٰى۔
گویا قیاس کے مطابق جو چار وجہیں بنتی ہیں، چاروں جائز ہیں، کوئی وجہ ناجائز نہیں۔

۲ مثلاً عَسٰى أَنْ تَكْرَهُوْا شَيْـًٔا، یہاں بھی کوئی وجہ ناجائز نہیں۔

## تنشیط

**قاعدہ:** اگر تینوں جمع ہوجائیں یعنی یائی و بدل ولین تو وہاں اجتماع کی چھ صورتیں ہیں اگر یائی مقدم ہے پھر بدل پھر لین تو اوّل یائی میں فتحہ ہوگا اور بدل میں قصر اور لین میں توسط، پھر یائی میں فتحہ اور بدل میں طول اور لین میں توسط پھر طول، پھر یائی میں تقلیل اور بدل میں توسط اور لین میں توسط، پھر یائی میں تقلیل اور بدل میں طول اور لین میں توسط پھر طول۔

وھذہ صورتہ:

| لین | بدل | یائی |
|---|---|---|
| توسط | قصر | فتحہ |
| توسط | طول | فتحہ |
| طول | طول | فتحہ |
| توسط | توسط | تقلیل |
| توسط | طول | تقلیل |
| طول [1] | طول | تقلیل |

یعنی قصر اور تقلیل جمع نہیں ہوتی، توسط اور فتحہ جمع نہیں ہوتا، طول دونوں کے ساتھ جمع ہوتا ہے۔

## الحواشی

[1] مثلاً اِنَّا نَحْنُ نُحْیِ الْمَوْتٰی وَنَکْتُبُ مَاقَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ وَکُلَّ شَیْءٍ اَحْصَیْنٰهُ، الآیۃ۔
یہاں عقلاً بارہ ۱۲ وجوہ نکلتی ہیں مگر حسبِ ذیل چھ وجوہ ناجائز ہیں۔

| لین | بدل | یائی |
|---|---|---|
| طول | قصر | فتحہ |
| توسط | توسط | فتحہ |
| طول | توسط | فتحہ |
| توسط | قصر | تقلیل |
| طول | قصر | تقلیل |
| طول | توسط | تقلیل |

## تنشیط

قاعدہ : اور اگر یائی مقدم ہے پھر لین پھر بدل، تو اوّل[1] یائی میں فتحہ ہوگا اور لین میں توسط اور بدل میں قصر پھر[2] طول۔ پھر[3] یائی میں فتحہ اور لین میں طول اور بدل میں بھی طول پھر[4] یائی میں تقلیل اور لین میں توسط اور بدل میں توسط۔ پھر[5] یائی میں تقلیل اور لین میں توسط اور بدل میں طول۔ پھر یائی میں تقلیل اور لین میں طول اور بدل میں بھی طول ہوگا۔ یہ بھی چھ صورتیں ہوئیں۔

وھذا شکلھا :

| یائی | لین | بدل |
|---|---|---|
| فتحہ | توسط | قصر |
| فتحہ | توسط | طول |
| فتحہ | طول | طول |
| تقلیل | توسط | توسط |
| تقلیل | توسط | طول |
| تقلیل | طول | طول [له] |

## الحواشی

له مثال :۔ فَمَآ اَغْنٰی عَنْهُمْ سَمْعُهُمْ وَلَآ اَبْصَارُهُمْ وَلَآ اَفْئِدَتُهُمْ مِّنْ شَیْءٍ اِذْ کَانُوْا بِاٰیٰتِ اللّٰهِ یَجْحَدُوْنَ ۝ یہاں حسبِ ذیل چھ وجوہ ناجائز ہیں۔

| یائی | لین | بدل |
|---|---|---|
| فتحہ | توسط | توسط |
| فتحہ | طول | قصر |
| فتحہ | طول | توسط |
| تقلیل | توسط | قصر |
| تقلیل | طول | قصر |
| تقلیل | طول | توسط |

## تنشیط

**قاعدہ:** اور اگر بدل مقدم ہے پھر لین پھر یائی، تو اوّل[1] بدل میں قصر ہوگا اور لین میں توسط اور یائی میں فتحہ۔ پھر[2] بدل میں توسط اور لین میں بھی توسط اور یائی میں تقلیل، پھر[3] بدل میں طول اور لین میں توسط اور یائی میں فتحہ۔ پھر[4] تقلیل، پھر[5] بدل میں طول اور لین میں طول اور یائی میں فتحہ پھر[6] تقلیل، یہ بھی چھ صورتیں ہیں۔

وھذا شکلھا:

| بدل | لین | یائی |
|---|---|---|
| قصر | توسط | فتحہ |
| توسط | توسط | تقلیل |
| طول | توسط | فتحہ |
| طول | توسط | تقلیل |
| طول | طول | فتحہ |
| طول | طول | تقلیل [1] |

## الحواشی

[1] مثال فَمَآ اُوْتِيْتُمْ مِنْ شَيْءٍ فَمَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا۔

اور حسب ذیل چھ صورتیں ناجائز ہیں۔

| بدل | لین | یائی |
|---|---|---|
| قصر | توسط | تقلیل |
| قصر | طول | فتحہ |
| قصر | طول | تقلیل |
| توسط | توسط | فتحہ |
| توسط | طول | فتحہ |
| توسط | طول | تقلیل |

## تنشیط

**قاعدہ ۸:** اور اگر لین مقدم ہو پھر یائی پھر بدل تو اوّل لین میں توسط اور یائی میں فتحہ اور بدل میں قصر و[2] طول پھر[3] لین میں توسط اور یائی میں تقلیل اور بدل میں توسط و[4] طول۔ پھر[5] لین میں طول اور یائی میں فتحہ اور بدل میں طول پھر[6] لین میں طول اور یائی میں تقلیل اور بدل میں طول، یہ چھ صورتیں ہوئیں۔

وھذا شکلھا:

| بدل | یائی | لین |
|---|---|---|
| قصر | فتحہ | توسط |
| طول | فتحہ | توسط |
| توسط | تقلیل | توسط |
| طول | تقلیل | توسط |
| طول | فتحہ | طول |
| طول ۱ے | تقلیل | طول |

## الحواشی

ا؎ مثال: وَاعْلَمُوْا اَنَّمَا غَنِمْتُم مِّنْ شَیْءٍ فَاَنَّ لِلّٰہِ خُمُسَہٗ وَلِلرَّسُوْلِ وَلِذِی الْقُرْبٰی وَالْیَتٰمٰی وَ الْمَسٰکِیْنِ وَابْنِ السَّبِیْلِ اِنْ کُنْتُمْ اٰمَنْتُمْ ۔ اور حسبِ ذیل چھ وجوہ ناجائز ہیں۔

| بدل | یائی | لین |
|---|---|---|
| توسط | فتحہ | توسط |
| قصر | تقلیل | توسط |
| قصر | فتحہ | طول |
| توسط | فتحہ | طول |
| قصر | تقلیل | طول |
| توسط | تقلیل | طول |

## تنشیط

قاعدہ: اور اگر لین مقدم ہو پھر بدل پھر یائی تو اوّل[۱] لین میں توسط ہوگا اور بدل میں قصر اور یائی میں فتحہ پھر[۲] لین میں توسط اور بدل میں بھی توسط اور یائی میں تقلیل۔ پھر[۳] لین میں توسط اور بدل میں طول اور یائی میں فتحہ، پھر[۴] تقلیل۔ پھر[۵] لین میں طول اور بدل میں بھی طول اور یائی میں فتحہ پھر[۶] تقلیل۔ یہ بھی چھ صورت ہوئی۔

وَھذا شکلھا۔

| لین | بدل | یائی |
|---|---|---|
| توسط | قصر | فتحہ |
| توسط | توسط | تقلیل |
| توسط | طول | فتحہ |
| توسط | طول | تقلیل |
| طول | طول | فتحہ |
| طول | طول | تقلیل [ا] |

## الحواشی

ا مثال: اِنَّہٗ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اِنَّ الَّذِیْنَ یُلْحِدُوْنَ فِیْٓ اٰیٰتِنَا لَایَخْفَوْنَ عَلَیْنَا اَفَمَنْ یُّلْقٰی۔ اور حسب ذیل چھ وجوہ ناجائز ہیں۔

| لین | بدل | یائی |
|---|---|---|
| توسط | قصر | تقلیل |
| توسط | توسط | فتحہ |
| طول | قصر | فتحہ |
| طول | قصر | تقلیل |
| طول | توسط | فتحہ |
| طول | توسط | تقلیل |

## تنشیط

قاعدہ : اور اگر بدل مقدم ہو پھر یائی پھر لین تو اوّل[1] بدل میں قصر ہوگا اور یائی میں فتحہ اور لین میں توسط۔ پھر[2] بدل میں توسط اور یائی میں تقلیل اور لین میں توسط۔ پھر[3] بدل میں طول اور یائی میں فتحہ اور لین میں توسط و طول[4]۔ پھر[5] بدل میں طول اور یائی میں تقلیل اور لین میں توسط و طول[6]۔ یہ چھ صورت ہوئیں۔

وھذا شکلھا :

| لین | یائی | بدل |
|---|---|---|
| توسط | فتحہ | قصر |
| توسط | تقلیل | توسط |
| توسط | فتحہ | طول |
| طول | فتحہ | طول |
| توسط | تقلیل | طول |
| طول [1] | تقلیل | طول |

## الحواشی

[1] مثال : وَاٰتَيْتُمْ اِحْدٰهُنَّ قِنْطَارًا فَلَا تَاْخُذُوْا مِنْهُ شَيْـًٔا۔

اور حسب ذیل چھ وجوہ ناجائز ہیں۔

| لین | یائی | بدل |
|---|---|---|
| طول | فتحہ | قصر |
| توسط | تقلیل | قصر |
| طول | تقلیل | قصر |
| توسط | فتحہ | توسط |
| طول | فتحہ | توسط |
| طول | تقلیل | توسط |

تنشیط

## قواعد ابن کثیر مکیّ (بزّی)

قاعدہ[۱]: مدِّ متصل میں توسط اور منفصل میں قصر کرتے ہیں۔

قاعدہ[۲]: جس ضمیر جمع کی میم کے بعد کوئی حرف متحرک ہو اس میم میں بحالت وصل ضمّہ کے ساتھ صلہ کرتے ہیں۔

قاعدہ[۳]: جس ہائے کنایہ کا ماقبل ساکن اور مابعد متحرک ہو اس ہا کے ضمّہ اور کسرہ میں صلہ کرتے ہیں۔

قاعدہ[۴]: جب ایک کلمہ میں پاس پاس دو ہمزۂ قطعی متحرک جمع ہوں تو دوسرے ہمزہ کی بلا ادخال کے تسہیل کرتے ہیں۔[۱]

# الحواشی

[۱] مزید، قواعد:

۱۔ ہمزتین فی کلمتین کے تمام احکام میں قالون کے موافق ہیں، جیساکہ تفصیل گذری۔

۲۔ ذال اِذْ کا ظا میں، دال قَدْ کا تا میں اور تاء تانیث کا دال اور طا میں اور لام قُلْ وَ بَلْ وهَلْ کا را میں ادغام کرتے ہیں۔

۳۔ فِیْمَ، بِمَ، مِمَّ، عَمَّ، لِمَ پہ وقف کرنے کی حالت میں جائز ہے کہ ھاءِ سکتہ بڑھا کر وقف کیا جائے۔ جیساکہ جمہور کی طرح بغیر ھاء سکتہ بھی وقف جائز ہے۔

۴۔ یاءِ اضافت کے بعد اگر ہمزۂ قطعی مفتوح ہو تو اس یاء کو حسب ذیل مواقع میں ساکن پڑھا ہے۔

لِیَبْلُوَنِیْ ءَاَشْكُرُ۔ سَبِیْلِیْ اَدْعُوْا۔ قَالَ اَحَدُهُمَا اِنِّیْ اَرٰىنِیْ۔ وَقَالَ الْاٰخَرُ اِنِّیْ۔ یَاْذَنَ لِیْ اَبِیْ۔ ضَیْفِیْ اَلَیْسَ۔ اَرِنِیْ اَنْظُرْ۔ لَا تَفْتِنِّیْ اَلَا۔ فَاتَّبِعْنِیْ اَهْدِكَ۔ تَرْحَمْنِیْ اَكُنْ۔ یَسِّرْ لِیْ اَمْرِیْ۔ مِنْ دُوْنِیْ اَوْلِیَاءَ۔ اور رَبِّ اجْعَلْ لِّیْ اٰیَةً، دو جگہ۔

اور ذیل کی ایک آیت میں خلف کے ساتھ ساکن و مفتوح پڑھا ہے۔

عِنْدِیْ اَوَلَمْ (قصص)

باقی ہر جگہ مفتوح پڑھا ہے۔

اور اگر ہمزۂ قطعی مکسور کے ماقبل یاءِ اضافت ہو تو حسب ذیل دو جگہ مفتوح پڑھا ہے۔

دُعَاءِیْ اِلَّا (نوح) اٰبَاءِیْ اِبْرٰهِیْمَ (یوسف)

باقی ہر جگہ ساکن۔

## الحــواشی

اور اگر ہمزۂ قطعی مضموم کے ماقبل ہو تو ہر جگہ ساکن پڑھا ہے اور ہمزۂ وصل مع لام تعریف کے ماقبل ہو تو ہر جگہ مفتوح۔ اور بلا لام تعریف کے ہمزۂ وصل کے ماقبل ہو تو حسبِ ذیل چھ لفظوں میں مفتوح، باقی ہر جگہ ساکن پڑھا ہے۔

أَخِيَ اشْدُدْ، إِنِّيَ اصْطَفَيْتُكَ، نَفْسِيَ اذْهَبْ، ذِكْرِيَ اذْهَبَا، قَوْمِيَ اتَّخَذُوا، مِنْ بَعْدِيَ اسْمُهُ۔

اور اگر یاءِ اضافت ہمزہ کے ماقبل نہ ہو تو حسبِ ذیل مواقع میں مفتوح پڑھا ہے۔

مَحْيَايَ، أَيْنَ شُرَكَايَ، مِنْ وَرَاءِيَ وَكَانَتْ، فَقَالَ مَالِيَ (نمل) وَمَالِيَ لَا أَعْبُدُ (یٰسین)

اور وَلِيَ دِيْنِ میں خلف ہے۔

باقی ہر جگہ یاءِ اضافت کو ساکن پڑھا ہے۔

۵— حسبِ ذیل یاءاتِ زائدہ کو وقف و وصل میں پڑھتے ہیں اور حذف نہیں کرتے ہیں۔

يَأْتِ لَا تَكَلَّمُ (ہود) حَتَّىٰ تُؤْتُونِ (یوسف) الْمُتَعَالِ (رعد)، تَقَبَّلْ دُعَاءِ (ابراہیم) لَئِنْ أَخَّرْتَنِ (اسراء) أَنْ يَهْدِيَنِ (کہف) أَنْ يُؤْتِيَنِ (ایضًا) أَنْ تُعَلِّمَنِ (ایضًا) مَا كُنَّا نَبْغِ (ایضًا) إِنْ تَرَنِ (ایضًا) أَتُمِدُّونَنِ (نمل) فِيهِ وَالْبَادِ (حج) كَالْجَوَابِ (سبا) الْجَوَارِ (شوریٰ) اتَّبِعُونِ، التَّلَاقِ، التَّنَادِ (مومن) أَلَّا تَتَّبِعَنِ (طٰہٰ) الْمُنَادِ (ق) يَدْعُ الدَّاعِ، إِلَى الدَّاعِ (قمر) يَسْرِ، بِالْوَادِ، أَكْرَمَنِ، أَهَانَنِ (فجر)

---

# قواعدِ قنبل

قاعدہ: نمبر ۱، ۲، ۳، ۴ میں بزّی کے موافق ہیں۔

## الحـواشی

قاعـدہ : دو کلموں میں دو ہمزہ متحرک کے پاس پاس جمع ہونے کی تمام صورتوں میں ورش کے موافق ہیں لیکن ھٰؤلاءِ اِنْ اور اَلْبِغَاءِ اِنْ میں جو تیسری روایت ہمزۂ ثانیہ کو یاءِ مکسورہ سے بدلنے کی تھی وہ قنبل کے لیے نہیں ہوگی۔

قاعـدہ : اِذْ ، قَدْ ، تاءِ تانیث ساکنہ اور قُلْ ھَلْ وبَلْ کے ادغاموں میں مثل بزی کے ہیں۔

قاعـدہ : یاءِ اضافت اگر ہمزۂ قطعی مفتوح کے ماقبل ہو تو

اَرِنِیْ اَنْظُرْ ، لَا تَفْتِنِّیْ اَلَا ، فَاتَّبِعْنِیْ اَهْدِكَ ، تَرْحَمْنِیْ اَكُنْ ، اَوْزِعْنِیْ اَنْ ، لِیَبْلُوَنِیْ ءَاَشْكُرُ ، سَبِیْلِیْ اَدْعُوْ ، اِنِّیْ اَرٰىنِیْ اَعْصِرُ ، اِنِّیْ اَرٰىنِیْ اَحْمِلُ ، ضَیْفِیْ اَلَیْسَ ، یَاْذَنَ لِیْ اَبِیْ ، یَسِّرْ لِیْ اَمْرِیْ ، مِنْ دُوْنِیْ اَوْلِیَاءَ ، اور آلِ عمران اور مریم میں اِجْعَلْ لِّیْ اٰیَةً ۔ اور سورۂ ہود واحقاف میں وَ لٰكِنِّیْ اَرٰىكُمْ اور زخرف میں تَحْتِیْ اَفَلَا ۔ اور ہود میں فَطَرَنِیْ اَفَلَا اور اِنِّیْ اَرٰىكُمْ ۔ اور قصص میں عِنْدِیْ اَوَلَمْ ، کی یاءات کو ساکن باقی ہر جگہ مفتوح پڑھا ہے۔ البتہ قصص میں عِنْدِیْ اَوَلَمْ میں خلف ہے۔

اور یاءِ اضافت ، ہمزۂ قطعی مضمومہ سے ماقبل کو ہر جگہ ساکن پڑھا ہے۔ اور ہمزۂ قطعی مکسورہ سے ماقبل کو دُعَاءِیْ اِلَّا اور اٰبَاءِیْ اِبْرٰهِیْمَ میں مفتوح باقی ہر جگہ ساکن پڑھا ہے۔

اور لام تعریف سے ماقبل ہر جگہ مفتوح پڑھتے ہیں۔

اور منفرد ہمزۂ وصل کے ماقبل ہر جگہ ساکن پڑھا ہے البتہ حسب ذیل پانچ جگہ مفتوح پڑھتے ہیں۔

طٰہٰ میں اَخِی اشْدُدْ ، نَفْسِیَ اذْهَبْ ، ذِكْرِیَ اذْهَبَا ، اعراف میں اِنِّیَ اصْطَفَیْتُكَ ۔ صف میں مِنْ بَعْدِیَ اسْمُهٗ ۔

اور جب یاءِ اضافت ہمزہ کے ماقبل نہ ہو تو ساکن پڑھتے ہیں البتہ ذیل کی پانچ جگہ مفتوح پڑھتے ہیں۔

مَحْیَایَ (انعام) اَیْنَ شُرَكَاءِیَ (فصلت) مِنْ وَّرَاءِیَ وَكَانَتْ (مریم) فَقَالَ مَالِیَ (نمل) وَمَالِیَ لَا (یٰسین)

## یاءاتِ زوائد

قنبل کیلئے تمام وہی شمار سمجھیے جو آپ نے بزی کے بیان میں پڑھا نیز یہ بھی وصلاً وقفاً ان یاءات کو پڑھتے ہیں البتہ سورۂ یوسف میں وَمَنْ یَّتَّقِ میں وصلاً وقفاً اثباتِ یاء صرف قنبل کیلئے ہے اور سورۂ فجر میں بِالْوَادِ میں بحالت وصل بلا خلف کے اور بحالت وقف، خلف کے ساتھ اثبات یاء ہے۔ اور یوسف میں نَرْتَعِ میں وقف و وصل دونوں حالتوں میں اثباتِ یاء بالخلف ہے۔

تنشیط

## قواعد دُوری بصری

قاعدہ: مدمتصل میں توسط اور منفصل میں قصر و توسط دونوں جائز ہیں۔

قاعدہ: نَاسِ مجرور میں امالہ کرتے ہیں۔

قاعدہ: کٰفِرِیْنَ میں بھی امالہ کرتے ہیں۔

قاعدہ: ذَوَاتُ الرَّاءِ میں امالہ کرتے ہیں۔

قاعدہ: ذوات الیاء میں جب وہ بروزن فَعْلٰی، فِعْلٰی یا فُعْلٰی ہو تقلیل یعنی امالہ صغری کرتے ہیں۔

الحواشی

## مزید قواعد دُوری بصری

قاعدہ: اگر میم جمع کے ماقبل ھاء اور ھاء سے پہلے کسرہ یا یاء ساکنہ ہو اور میم جمع کے مابعد والا حرف ساکن ہو تو اس ھاء اور میم دونوں کو مابعد سے وصل کرنے کی حالت میں مکسور پڑھتے ہیں جیسے بِهِمِ الْاَسْبَابُ، عَلَيْهِمِ الْقِتَالُ۔

قاعدہ: ایک کلمہ میں دو ہمزہ متحرک قطعی کے پاس پاس جمع ہونے کی صورت میں دوسرا ہمزہ مکسور یا مفتوح ہو تو مثل قالون کے ادخال کے ساتھ دوسرے ہمزہ میں تسہیل کرتے ہیں۔ سوائے لفظ اَئِمَّةَ کے، کہ اس میں صرف تسہیل ہے، ادخال نہیں مثلاً اَئِنَّكُمْ، ءَاَنْتُمْ۔ اور اگر دوسرا ہمزہ مضموم ہو تو دوسرے ہمزہ میں تسہیل کرتے ہیں اور ادخال میں خلف ہے جیسے ءَاُنَبِّئُكُمْ۔

قاعدہ: ہمزتین فی کلمتین جمع ہونے کی صورت میں مفتوحتین، مضمومتین اور مکسورتین میں پہلے ہمزہ کو ساقط کرتے ہیں اور دوسرے میں تحقیق، اور مختلف الحرکت ہوں تو پانچوں صورتوں میں قالون کے موافق ہیں اور مثالیں بیان قالون میں دیکھی جا سکتی ہیں۔

## ادغام

قاعدہ: ذال اِذْ کا سات حرفوں تاء، زای، جیم، دال، سین، صاد، ظاء میں ادغام کرتے ہیں مثلاً اِذْ تَبَرَّاَ، اِذْ زَيَّنَ، اِذْ جَاءَ، اِذْ دَخَلُوْا، اِذْ سَمِعْتُمُ، اِذْ صَرَفْنَا، اِذْ ظَلَمُوْا۔

دال قَدْ کا نو حرفوں تاء، جیم، ذال، زای، سین، شین، صاد، ضاد، ظاء میں ادغام کرتے ہیں مثلاً قَدْ تَّبَيَّنَ، قَدْ جَاءَ، وَلَقَدْ ذَرَاْنَا، وَلَقَدْ زَيَّنَّا، قَدْ سَمِعَ، قَدْ شَغَفَهَا، وَلَقَدْ صَرَّفْنَا، قَدْ ضَلَّ، فَقَدْ ظَلَمَ۔

## الحواشی

تاءِ تانیث ساکنہ کا آٹھ حروف ثاء، جیم، دال، زاء، صاد، طاء، ظاء، سین میں ادغام کرتے ہیں مثلاً كَذَّبَتْ ثَمُودُ، وَجَبَتْ جُنُوبُهَا، أُجِيبَت دَّعْوَتُكُمَا، خَبَتْ زِدْنَاهُمْ، حَصِرَتْ صُدُورُهُمْ، قَالَت طَّائِفَةٌ، حُرِّمَتْ ظُهُورُهَا، أَنبَتَتْ سَبْعَ۔

قُلْ، بَلْ، هَلْ کے لاموں کا راء میں مطلقاً۔ اور ایک جگہ سورۂ ملک میں اور ایک جگہ سورہ الحاقہ میں هَلْ کے لام کا تَرَىٰ کی تاء میں، اور باء مجزوم کا فاء میں، اور عُذْتُ اور فَنَبَذْتُهَا اور اتَّخَذْتُمْ اور أَخَذْتُمْ (صیغہ جمع ہو یا مفرد جیسے أَخَذْتُ) اور لَبِثْتُمْ، لَبِثْتُ، أُورِثْتُمُ میں اور يُرِدْ کی دال کا ثَوَابَ کی ثاء میں ادغام کرتے ہیں۔ نیز راء مجزومہ کا لام میں بالخلف ادغام واظہار کرتے ہیں۔

## امالہ کبریٰ وصغریٰ

قاعدہ: تمام ذوات الراء، اور سورۂ اسراء کے پہلے أَعْمَىٰ میں اور ہر جگہ النَّاسِ مجرور میں۔ اور لفظ التَّوْرَاةَ میں۔ اور سوائے الْجَارِ، تمام ان الفات میں جو راء متطرفہ مکسورہ سے قبل ہوں جیسے النَّارِ، الْقَرَارِ۔ اور لفظ كَافِرِينَ اور الْكَافِرِينَ میں اور حروفِ مقطعات میں سے هَا اور رَا میں امالہ کبریٰ کرتے ہیں۔

اور جو ذوات الیاء فَعْلَىٰ، فِعْلَىٰ، فُعْلَىٰ کے وزن پر ہوں اور ان گیارہ سورتوں کے اواخر آیات، ذوات الیاء اور ذوات الواو میں کہ جن کا ذکر قواعد ورش میں گذرا ہے۔ اور أَنَّىٰ، يَا وَيْلَتَىٰ، يَا أَسَفَىٰ، يَا حَسْرَتَىٰ میں اور لفظ رَا کے الف میں اور مقطعات میں سے حَا میں امالہ صغریٰ کرتے ہیں۔ اور سورۂ یوسف کے بُشْرَىٰ میں فتحہ، تقلیل اور امالہ کبریٰ تینوں ثابت ہیں۔

## یاءِ اضافت

قاعدہ: یاءِ اضافت ہمزۂ قطعی مفتوح کے قبل ہو تو حسب ذیل پندرہ مواقع میں یاء کو ساکن پڑھا ہے۔

أَرِنِي أَنظُرْ، لَا تَفْتِنِّي أَلَا، فَاتَّبِعْنِي أَهْدِكَ، تَرْحَمْنِي أَكُن، ذَرُونِي أَقْتُلْ، ادْعُونِي أَسْتَجِبْ، فَاذْكُرُونِي أَذْكُرْكُمْ، أَوْزِعْنِي أَنْ، لِيَبْلُوَنِي أَأَشْكُرُ، سَبِيلِي أَدْعُو، فَطَرَنِي أَفَلَا تَعْقِلُونَ، لَيَحْزُنُنِي أَن تَذْهَبُوا، أَتَعِدَانِنِي أَنْ أُخْرَجَ، لِمَ حَشَرْتَنِي أَعْمَىٰ اور تَأْمُرُونِّي أَ۔ باقی ہر جگہ مفتوح پڑھتے ہیں۔

## الحواشی

اور اگر ہمزۂ قطعی مکسور سے قبل ہو تو حسب ذیل بارہ لفظوں میں ساکن پڑھتے ہیں۔
أَنْصَارِیْ إِلَى اللهِ، بَنَاتِیْ إِنْ كُنْتُمْ، بِعِبَادِیْ إِنَّكُمْ، لَعْنَتِیْ إِلَى يَوْمِ الدِّيْنِ، سَتَجِدُنِیْ إِنْ شَاءَ اللهُ، (کہف، قصص، صافات) وَرُسُلِیْ إِنَّ اللهَ، يُصَدِّقُنِیْ إِنِّیْ، أَنْظِرْنِیْ إِلَى، أَخَّرْتَنِیْ إِلَى، ذُرِّيَّتِیْ إِنِّیْ، يَدْعُوْنَنِیْ إِلَيْهِ، تَدْعُوْنَنِیْ إِلَى۔ باقی ہر جگہ مفتوح پڑھتے ہیں۔

اور اگر ہمزۂ قطعی مضموم سے قبل ہو تو ہر جگہ ساکن ہی پڑھتے ہیں۔ اور اگر لام تعریف سے قبل ہو تو يٰعِبَادِیْ میں جو حرف ندا کے ساتھ ہے ساکن، باقی ہر جگہ مفتوح پڑھتے ہیں۔

اور اگر صرف ہمزہ وصل سے قبل ہو تو حسب ذیل سات لفظوں میں مفتوح، باقی ہر جگہ ساکن پڑھتے ہیں۔
يٰلَيْتَنِیْ اتَّخَذْتُ، إِنِّیْ اصْطَفَيْتُكَ، أَخِیْ اشْدُدْ، نَفْسِیْ اذْهَبْ، ذِكْرِیْ اذْهَبَا، قَوْمِیْ اتَّخَذُوْا، اور مِنْ بَعْدِیْ اسْمُهٗ۔

اور اگر ہمزہ کے سوا کسی اور حرف کے قبل ہو تو سورۂ انعام کے مَحْيَایَ اور سورۂ یٰسین کے وَمَالِیَ میں مفتوح باقی ہر جگہ ساکن پڑھتے ہیں۔

## یاءاتِ زائدہ

مندرجہ ذیل الفاظ میں بحالت وصل یاءِ زائدہ پڑھتے ہیں۔
وَاتَّقُوْنِ يٰأُولِی (بقرہ) وَخَافُوْنِ إِنْ كُنْتُمْ۔ اور وَمَنِ اتَّبَعَنِ۔ (آل عمران) وَاخْشَوْنِ (مائدہ) قَدْ هَدٰنِ (انعام) كِيْدُوْنِ (اعراف) يَأْتِ لَا تَكَلَّمُ اور فَلَا تَسْئَلْنِ اور وَلَا تُخْزُوْنِ فِیْ ضَيْفِیْ (ہود) حَتّٰى تُؤْتُوْنِ مَوْثِقًا (یوسف) بِمَا أَشْرَكْتُمُوْنِ اور وَتَقَبَّلْ دُعَاءِ (ابراہیم) الْمُهْتَدِ اور لَئِنْ أَخَّرْتَنِ (اسراء) الْمُهْتَدِ اور أَنْ يَهْدِيَنِ اور أَنْ يُؤْتِيَنِ اور أَنْ تُعَلِّمَنِ اور مَا كُنَّا نَبْغِ، اور إِنْ تَرَنِ (کہف) أَلَّا تَتَّبِعَنِ (طٰہٰ) فِيْهِ وَالْبَادِ (حج) أَتُمِدُّوْنَنِ اور فَمَا آتٰنِ اللهُ (نمل) كَالْجَوَابِ (سبا) اتَّبِعُوْنِ (مومن) وَمِنْ اٰيٰتِهِ الْجَوَارِ (شوریٰ) وَاتَّبِعُوْنِ (زخرف) الْمُنَادِ (قٓ) يَدْعُ الدَّاعِ اور إِلَى الدَّاعِ (قمر) يَسْرِ (فجر)

تنشیط

## قواعدِ سوسی

قاعدہ: مدِّ متصل میں توسط اور منفصل میں قصر کرتے ہیں۔
قاعدہ: ان کے نزدیک ادغامِ کبیر بہت کثرت سے ہے۔
قاعدہ: ہمزۂ ساکنہ کو مدّہ سے بدلتے ہیں۔
قاعدہ: باستثناء لفظ اَلنَّاسِ کے دوسرے حروف کے امالہ میں دوری بصری کے موافق ہیں۔

## قواعدِ سوسی کی تفصیل

الحواشی

قاعدہ: بِهِمِ الْاَسْبَابُ اور عَلَيْهِمِ الْقِتَالُ جیسی میم جمع کو مثل دُوری بصری کے مکسور پڑھتے ہیں۔

## ادغامِ صغیر

دُوری بصری کے "ادغام"، کے ذیل میں ہم نے جو تفصیل درج کی ہے، وہ سوسی کے لیے بھی سمجھیں کوئی فرق نہیں۔ صرف معمولی سا فرق ایک جزئیہ میں یہ ہے کہ راء ساکنہ کا لام میں جیسے وَاغْفِرْ لَنَا میں دُوری بصری کے لیے ادغام و اظہار دونوں جائز ہیں جب کہ سوسی کے لیے فقط ادغام ہے۔

## ادغامِ کبیر

حرف متحرک کا حرفِ متحرک میں ادغام کرنے کو ادغام کبیر کہتے ہیں۔ اور یہ ادغام عام طور پر صرف سوسی کے لیے پایا جاتا ہے۔ اس ادغام کی چار قسمیں ہیں۔

۱۔ ادغامِ کبیر مثلین فی کلمۃ
۲۔ ادغام کبیر مثلین فی کلمتین
۳۔ ادغامِ کبیر متقاربین فی کلمۃ
۴۔ ادغامِ کبیر متقاربین فی کلمتین

تفصیل

قسم اوّل تمام قرآن میں صرف دو جگہ ہے۔ مَّنَاسِكَكُمْ اور سَلَكَكُمْ۔ قسم دوم تمام قرآن میں عام ہے جیسے قِيلَ لَهُمْ۔ قسم سوم صرف اس صورت میں پائی جاتی ہے کہ قاف مدغم ہو اور اس کا ماقبل متحرک ہو اور کاف مدغم فیہ ہو اور اس کا مابعد میم جمع ہو جیسے خَلَقَكُمْ لہٰذا مِيثَاقَكُمْ اور نَرْزُقُكَ دونوں میں اظہار ہے۔ البتہ تحریم میں طَلَّقَكُنَّ میں خلافِ قیاس ادغام ہوتا ہے۔

# الحواشی

فائدہ: ادغام کبیر مثلین اور متقاربین فی کلمتین کے لیے شرط یہ ہے کہ پہلا حرف مدغم تاءِ خطاب، تاءِ متکلم اور مشدّد یا منوّن نہ ہو، البتہ فَلَا يَحْزُنْكَ كُفْرُهٗ میں ادغام نہیں ہے۔

اور يَبْتَغِ غَيْرَ، اِنْ يَكُ كَاذِبًا اور يَخْلُ لَكُمْ میں خلف ہے۔

اور چوتھی صورت یعنی ادغام کبیر متقاربین فی کلمتین میں سولہ حروف ایسے ہیں جن کا ادغام مختلف حرفوں میں ہوا ہے، یہ حروف حسب ذیل ہیں ــ

شَفَا لَمْ تَضِقْ نَفْسًا بِهَا رُمْ دَوَا ضَنٍ ثَوٰى كَانَ ذَا حُسْنٍ سَاٰى مِنْهُ قَدْ جَلَا

ش ل ت ض ق ن ب ر م د ض ث ک ذ ح س م ق ج

ادغام کی شرط یہ ہے کہ مدغم نہ منوّن ہو جیسے رَجُلٌ رَّشِيْدٌ، نہ تائے مخاطب ہو جیسے كُنْتَ ثَاوِيًا نہ مجزوم ہو مثلاً لَمْ يُؤْتَ سَعَةً اور نہ مشدّد ہو جیسے اَشَدَّ ذِكْرًا۔

نیز یاد رہے کہ ان سولہ حرفوں میں سے چھ حروف با، حا، جیم، شین، ضاد اور سین کا ادغام کلّی نہیں بلکہ خاص خاص لفظوں کے ساتھ مخصوص ہے اور باقی کا ادغام کلی ہے، کسی خاص لفظ کے ساتھ مخصوص نہیں۔

مذکورہ چھ حرفوں کی تفصیل اس طرح ہے کہ

۱ــــ با کا ادغام صرف میم میں ہوتا ہے اور يُعَذِّبُ مَنْ يَّشَاءُ کے ساتھ خاص ہے۔

۲ــــ حا کا ادغام صرف عین میں ہوگا اور صرف زُحْزِحَ عَنِ النَّارِ میں ہوگا۔

۳ــــ جیم کا ادغام تا اور شین میں ہوگا مگر صرف ذِي الْمَعَارِجِ تَعْرُجُ میں اور اَخْرَجَ شَطْاَهٗ میں۔

۴ــــ شین کا صرف سین میں، اور مخصوص ہے ذِي الْعَرْشِ سَبِيْلًا کے ساتھ۔

۵ــــ ضاد کا صرف شین میں، اور خاص ہے لِبَعْضِ شَاْنِهِمْ کے ساتھ۔

۶ــــ سین کا زای اور شین معجمہ میں اور مخصوص ہے اَلنُّفُوْسُ زُوِّجَتْ کے اور الرَّاْسُ شَيْبًا کے ساتھ (جب کہ ثانی الذکر میں اظہار بھی جائز ہے۔)

باقی دس حرفوں کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

۱ــــ تا کا ادغام سین، ذال، شین، ضاد، ثا، زای، صاد، ظاء، جیم، طاء، دس حرفوں میں ہوا ہے۔

فائدہ: جِئْتِ شَيْئًا فَرِيًّا میں، باوجود تاءِ خطاب ہونے کے، ادغام و اظہار دونوں جائز ہیں۔ اور حُمِّلُوا التَّوْرٰىةَ ثُمَّ اور اٰتُوا الزَّكٰوةَ ثُمَّ اور اٰتِ ذَا الْقُرْبٰى اور فَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰى اور وَلْتَاْتِ طَآئِفَةٌ پانچ لفظوں میں ادغام میں خلف ہے۔

۲ــــ دال کا ادغام بھی دس حرفوں میں ہوتا ہے جن میں سے ۹ حروف تو وہی ہیں جن میں تاء کا ادغام ہوا ہے

## الحواشی

اور دسواں حرف تاء ہے۔

لیکن اگر دال مفتوح اور اس کا ماقبل ساکن ہو جیسے بَعْدَ ذٰلِكَ تو سوائے تاء کے کسی حرف میں ادغام نہ ہوگا جیسے بَعْدَ تَوْكِيْدِهَا۔

۳۔ ثاء کا ادغام تاء، سین، ذال، شین، ضاد پانچ حرفوں میں ہوتا ہے۔

۴۔ راء کا ادغام صرف لام میں ہوتا ہے۔ مثلاً يَغْفِرْ لَنَا۔

۵۔ لام کا ادغام صرف راء میں ہوتا ہے جیسے كَمَثَلِ رِيْحٍ۔

**تنبیہ**: اِن دونوں حرفوں کے ادغام کے لیے شرط یہ ہے کہ مدغم مفتوح ماقبل ساکن نہ ہو ورنہ ادغام نہ ہوگا مثلاً اَلْخَيْرُ لَعَلَّكُمْ، رَسُوْلُ رَبِّهِمْ۔ مگر لفظ قَالَ کے لام کا راء میں ادغام ہوگا جیسے قَالَ رَبِّ۔

۶۔ نون کا ادغام لام اور راء دو حرفوں میں ہوتا ہے۔ بشرطیکہ نون کا ماقبل متحرک ہو، لہٰذا يَخَافُوْنَ رَبَّهُمْ میں نون کا راء میں ادغام نہ ہوگا۔ لیکن لفظ نَحْنُ کا نون مستثنیٰ ہے کہ باوجود ماقبل نون ساکن ہونے کے ادغام ہوتا ہے مثلاً نَحْنُ لَهٗ۔

۷۔ میم کا ادغام (یعنی اخفاء) صرف باء میں ہوگا۔ بشرطیکہ میم کا ماقبل متحرک ہو، مثلاً اَعْلَمُ بِالشّٰكِرِيْنَ۔ لہٰذا اِبْرَاهِيْمَ بَنِيْهِ میں نہ ہوگا۔

۸۔ قاف کا ادغام صرف کاف میں ہوگا جیسے خَلَقَ كُلَّ بشرطیکہ ماقبل قاف متحرک ہو۔

۹۔ کاف کا ادغام صرف قاف میں ہوگا جیسے لَكَ قُصُوْرًا بشرطیکہ ماقبل کاف متحرک ہو۔

۱۰۔ ذال کا ادغام صاد اور سین میں ہوتا ہے مثلاً مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً، اور فَاتَّخَذَ سَبِيْلَهٗ۔

**فائدہ**: مدغم کا ماقبل حرف مد یا لین ہو تو مثل مدِّ وقفی کے طول، توسط اور قصر تینوں جائز ہیں جیسے قَالَ رَبِّ۔

## ـــــ ہمزہ ـــــ

ہمزتین فی کلمۃ اور ہمزتین فی کلمتین کے تمام قواعد میں سوسی، مثل دُوری بصری کے ہیں۔

قاعدہ : ہمزۂ ساکنہ کو ماقبل کی حرکت کے موافق حرفِ مدسے بدلتے ہیں مثلاً تَاْمُرُوْنَ، تُؤْمِنُوْنَ، جِئْنَا۔ مگر حسبِ ذیل میں ابدال نہ ہوگا۔

کلمۂ مجزوم میں مثلاً تَسُؤْهُمْ۔ لَمْ يُنَبَّأْ بنی میں مثلاً نَبِّئْهُمْ، اِقْرَأْ، تُؤْوِيْ میں۔ مُؤْصَدَة میں۔ رِئْيًا میں۔

## ـــــ امالہ ـــــ

يٰوَيْلَتٰى، يٰحَسْرَتٰى، يٰاَسَفٰى، اَنّٰى، اور اَلنَّاسِ کے سوا باقی الفاظ میں سوسی، دُوری بصری کے موافق ہیں۔

البتہ ذواتِ الراء کے بعد اگر ساکن ہو جیسے نَرَى النَّاسَ تو حالتِ وصل میں دُوری کے لیے امالہ نہیں لیکن سوسی کے لیے بالخلف امالہ ہے۔ اِسی طرح لفظ نَاٰ میں بالخلف امالہ کرتے ہیں۔

## یاءِ اضافت وزائدہ

یاءِ اضافت وزائدہ میں دُوری بصری کے موافق ہیں لیکن فَبَشِّرْ عِبَادِ الَّذِيْنَ میں دوری کے خلاف یاءِ زائدہ بحالتِ وصل مفتوح اور بحالتِ وقف ساکن پڑھتے ہیں۔

---

تنشیط

## قواعدِ ہشام

قاعدہ: قِیْلَ میں اشمام[1] ضمہ کرتے ہیں۔
قاعدہ: مد میں مطلقاً توسط کرتے ہیں۔

الحواشی

## قواعدِ ہشام کی مزید تفصیل

[1] اس اشمام کا مطلب یہ ہے کہ مکسور حرف کا کسرہ انضمام شفتین کے ساتھ ادا کیا جائے یہ اشمام حسب ذیل لفظوں میں کیا گیا ہے۔ قِیْلَ، غِیْضَ، جِیْٓءَ، حِیْلَ، سِیْقَ، سِیْٓءَ، سِیْئَتْ۔

## ہمزہ

قاعدہ: ایک کلمہ میں دو ہمزہ متحرک پاس پاس جمع ہوں تو یاد رہے کہ پہلا ہمزہ تو ہمیشہ مفتوح ہی ہوتا ہے اور اگر دوسرا بھی مفتوح ہو تو ادخال الف کے ساتھ اس دوسرے ہمزہ میں تحقیق اور تسہیل دو وجہ ہیں جیسے ءَاَنْتُمْ۔ لیکن سورۂ نون کے لفظ ءَاَنْ کَانَ۔ میں تسہیل مع الادخال ہی متعین ہے۔

فائدہ: واضح ہو کہ اَنْ کَانَ کو شامی، شعبہ اور حمزہ نے بزیادتِ ہمزۂ استفہام پڑھا ہے۔ یعنی ءَاَنْ کَانَ (سورۂ نون)

اور جب دوسرا ہمزہ مکسور ہو تو تحقیق کرتے ہیں اور ادخال میں خلف ہے، مگر ذیل کے سات مواقع میں صرف ادخال ہے۔

ءَاِذَا مَامِتُّ (مریم) ءَاِنَّكُمْ لَتَاْتُوْنَ اور اَئِنَّ لَنَا لَاَجْرًا (اعراف) اور اَئِنَّ لَنَا لَاَجْرًا (شعراء) اَئِنَّكَ لَمِنَ الْمُصَدِّقِيْنَ اور ءَاِفْكًا اٰلِهَةً (والصّٰفّٰت) اَئِنَّكُمْ لَتَكْفُرُوْنَ۔ (حم سجدہ)

اور حم سجدہ والے مذکورہ آخری لفظ میں ہمزہ میں تحقیق و تسہیل ہے۔ اور جب دوسرا ہمزہ مضموم ہو تو تفصیل یہ ہے کہ قرآن میں اجتماعِ ہمزتین فی کلمۃٍ کی یہ شکل صرف تین مرتبہ

## الحواشی

واقع ہے، اور حکم اِس طرح ہے۔

ا۔۔۔ ءَاُنَبِّئُكُمۡ (آل عمران) دوسرے میں تحقیق ہے، اور ادخال میں خلف ہے۔

۲۔۔۔ ءَاُنۡزِلَ (سورۂ ص) } دونوں صورتوں میں تحقیق ہمزتین مع الادخال، اور تحقیق ہمزتین

۳۔۔۔ ءَاُلۡقِیَ (سورۂ قمر) } بغیر ادخال، اور تسہیل ہمزۂ ثانیہ مع الادخال، تین صورتیں ہیں۔

قاعدہ: ہمزتین فی کلمتین میں، بہر صورت صرف تحقیق ہمزتین ہے۔

قاعدہ: جس کلمہ کے آخر میں ہمزہ ہو اس کلمہ پر وقف کی صورت میں، ہمزہ میں تغیر کرتے ہیں۔
تغیر کی تفصیل قواعد خلف میں انشاءاللہ عنقریب آتی ہے۔

## ۔۔۔ادغام۔۔۔

قاعدہ: اِذۡ کے ذال کا مثل دوری بصری تاء، جیم، دال، زای، سین، صاد، ظاء سات حرفوں میں ادغام کرتے ہیں۔ مثالیں دوری بصری کے قواعد میں ملاحظہ ہوں۔

قاعدہ: قَدۡ کی دال کا بھی مثل بصری کے نو حرفوں میں ادغام کرتے ہیں تاء، جیم، ذال، زاء، سین، شین، صاد، ضاد، ظاء، مثالیں دُوری بصری کے قواعد میں دیکھ لیں۔ لیکن سورۂ صاد کے لفظ لَقَدۡ ظَلَمَكَ میں اظہار کیا ہے۔

قاعدہ: تاء تانیث ساکنہ کا چار حرفوں دال، طاء، ثاء، ظاء میں مطلقاً اور صاد میں صرف ایک جگہ حَصِرَتۡ صُدُوۡرُهُمۡ میں ادغام کرتے ہیں۔

قاعدہ: قُلۡ کے لام کا صرف راء میں مثلاً قُلۡ رَّبِّ اور بَلۡ کے لام کا چھ حرفوں تاء، راء، زای، طاء، ظاء، سین میں، اور هَلۡ کے لام کا دو حرفوں تاء، ثاء میں ادغام کرتے ہیں لیکن هَلۡ تَسۡتَوِی الظُّلُمٰتُ (رعد) میں اظہار ہے۔

قاعدہ: حسب ذیل الفاظ میں ادغام کرتے ہیں:۔

اُوۡرِثۡتُمُوۡ، لَبِثۡتُ، لَبِثۡتُمۡ، اِتَّخَذۡتُ، اِتَّخَذۡتُمۡ، اَخَذۡتُ، اَخَذۡتُمۡ، یُرِدۡ ثَوَابَ۔

## ۔۔۔اماله۔۔۔

اِنٰىهُ (احزاب) مَشَارِبُ (یٰسین) اٰنِیَةٍ (غاشیہ) عَابِدُوۡنَ اور عَابِدٌ (کافرون)

## الحواشی

پانچ لفظوں میں اور مقطّعات میں سے را، اور سورۂ مریم کے یا میں امالہ کیا ہے۔

## یاءِ اضافت

قاعدہ: یاءِ اضافت قبل ہمزۂ قطعی مفتوح ہونے کی صورت میں مَالِیَ اَدْعُوکُمْ (غافر) میں اور لَعَلِّیَ چھ جگہ۔ (لَعَلِّیَ اَرْجِعُ (یوسف) لَعَلِّیَ اٰتِیکُمْ (طٰہٰ، قصص) لَعَلِّیَ اَعْمَلُ (مومنین) لَعَلِّیَ اَطَّلِعُ (قصص) لَعَلِّیَ اَبْلُغُ (غافر) اور مَعِیَ اَبَدًا (توبہ) مَعِیَ اَوْ رَحِمَنَا (ملک) میں یاءات کو مفتوح پڑھا ہے۔

قاعدہ: یاءِ اضافت قبل ہمزۂ قطعی مکسور ہونے کی صورت میں اُمِّیَ اِلٰهَیْنِ، دُعَاءِیَ اِلَّا فِرَارًا، اٰبَاءِیَ اِبْرَاهِیمَ، حُزْنِیَ اِلَی اللّٰهِ، وَمَا تَوْفِیقِیَ اِلَّا بِاللّٰهِ، وَرُسُلِیَ اِنَّ اللّٰهَ اور ہر جگہ اِنْ اَجْرِیَ اِلَّا عَلَی اللّٰهِ میں یاء کو مفتوح پڑھا ہے۔

قاعدہ: ہمزۂ قطعی مضموم، اور ہمزۂ وصل بغیر لام تعریف کے قبل ہر جگہ یاءِ اضافت کو ساکن پڑھا ہے۔

قاعدہ: ہمزۂ وصل مع لام تعریف سے پہلے قُلْ لِعِبَادِیَ الَّذِینَ اٰمَنُوا (ابراہیم) اٰیَاتِیَ الَّذِینَ یَتَکَبَّرُونَ (اعراف) میں یاءِ اضافت کو ساکن باقی ہر جگہ مفتوح پڑھا ہے۔

قاعدہ: جب یاءِ اضافت ہمزہ سے پہلے واقع نہ ہو تو مَحْیَایَ، وَجَّهْتُ وَجْهِیَ اور بَیْتِیَ جہاں بھی ہو اور وَلِیَ دِینِ اور اَرْضِی وَاسِعَةٌ اور صِرَاطِی مُسْتَقِیمًا اور مَالِیَ لَا اَرَی الْهُدْهُدَ۔ مَالِیَ لَا اَعْبُدُ میں مفتوح باقی ہر جگہ ساکن پڑھا ہے۔

## ـــــیاءِ زائدہـــــ

قاعدہ: لفظ کِیدُونِ (اعراف) میں وصل میں بھی اور وقف میں بھی اثباتِ یا اور حذفِ یا دو دو وجہ ہیں۔ اور کِیدُونِ (مرسلات) میں حالین میں جمہور کی طرح فقط حذف ہے۔

تنشیط

## قواعد ابن ذکوان

قاعدہ: مد میں مثل ہشام کے ہیں۔
قاعدہ: جَآءَ، شَآءَ، زَادَ میں امالہ کرتے ہیں۔

الحواشی

## مزید قواعد ابن ذکوان

### ——ہمزتین——

قاعدہ: اجتماع ہمزتین کی تمام صورتوں میں —— فی کلمۃ ہو یا فی کلمتین —— بلا ادخال دونوں ہمزوں کی تحقیق کرتے ہیں۔ البتہ ءَاَعْجَمِیٌّ (فصلت) اور سورۂ نون کے ءَاَنْ كَانَ میں دوسرے ہمزہ میں تسہیل کرتے ہیں۔

### ——ادغام——

قاعدہ: ادغام کرتے ہیں اِذْ کے ذال کا دال اور ظاء میں —— اور قَدْ کی دال کا تاء، ذال، ضاد، ظاء چار حرفوں میں بلاخلف کے اور زای میں خلف کے ساتھ —— اور تاءِ تانیث کا جیم میں خلف کے ساتھ اور وہ بھی صرف ایک جگہ وَجَبَتْ جُنُوْبُهَا میں اور صاد، ظاء، ثاء، دال، تاء پانچ حرفوں میں بلاخلف کے، لیکن صاد میں مخصوص ہے حَصِرَتْ صُدُوْرُهُمْ، اور لَهُدِّمَتْ صَوَامِعُ کے ساتھ اور باقی چار حرفوں میں ادغام عام ہے۔
اور قُلْ، هَلْ، بَلْ کے لاموں کا ادغام صرف راء میں کرتے ہیں۔
اور لَبِثْتُمْ اور لَبِثْتَ کی ثاء کا تاء میں اور اِتَّخَذْتُمْ اور اَخَذْتُمْ اور اِتَّخَذْتَ اور اَخَذْتَ میں ذال کا تاء میں، اور لفظ يُرِدْ کی دال کا ثَوَابَ کی ثاء میں ادغام کرتے ہیں۔

## الحــواشی

### امالۂ کبریٰ بلاخلف

قاعدہ: حسب ذیل کلمات میں بلاخلف امالۂ کبریٰ کرتے ہیں۔
فَزَادَهُمُ اللهُ (اوّل بقرہ) جَآءَ، شَآءَ (مذکر ہوں یہ دونوں یا مؤنث) اَلْمِحْرَابِ، اَلتَّوْرٰىةَ۔ مقطعات میں سے رٰا اور حٰا اور سورۂ مریم کی یٰا ہیں۔ اور لفظ رٰا (بشرطیکہ ضمیر مفعول کے ساتھ یعنی رٰاهُ نہ ہو) کے الف اور راء دونوں میں اور اَلْمِحْرَابِ میں، جب باء مکسور ہو۔

### امالۂ کبریٰ بالخُلف

حسب ذیل کلمات کے الفات میں بالخلف امالۂ کبریٰ ہے یعنی فتحہ اور امالہ۔ اوّل بقرہ کے علاوہ، ہر جگہ لفظ زَادَ میں (مذکر ہو، مؤنث ہو، مفرد ہو یا جمع) لفظ هَارٍ، حِمَارِكَ، اَلْحِمَارِ، اَلْاِكْرَامِ، عِمْرَانَ، اَدْرٰىكَ، اَدْرٰىكُمْ، اِكْرَاهِهِنَّ (نور) رٰاهُ میں ـــ اَلْمِحْرَابَ میں جب کہ باء مکسور نہ ہو جیسے اِذْ تَسَوَّرُوا الْمِحْرَابَ۔

### یاءِ اضافت

قاعدہ: یاءِ اضافت، ہمزۂ قطعی مفتوح سے پہلے ہو تو اَرَهْطِيْ اَعَزُّ (ہود) مَالِيْ اَدْعُوْكُمْ (غافر) مَعِيَ اَبَدًا (توبہ) مَعِيَ اَوْ (ملک) کی یاء کو مفتوح باقی ہر جگہ ساکن پڑھتے ہیں۔
اور ہمزۂ قطعی مکسور یا مضموم اور ہمزۂ وصل (مع اللام للتعریف او بغیرها) سے پہلے ہو تو ہشام کے موافق ہیں۔
اور غیر ہمزہ سے پہلے ہو تو وَجْهِيَ دو جگہ، اور مَحْيَايَ اور سورہ یٰسین کے وَمَالِيَ میں مفتوح پڑھتے ہیں۔ باقی ہر جگہ ساکن۔

تنشیط

## قواعدِ عاصم

قاعدہ: مد میں توسط کرتے ہیں۔

الحواشی

## قواعدِ شعبہ

قاعدہ: مد متصل اور منفصل میں توسط کرتے ہیں۔

## ہمزہ

قاعدہ: اجتماع ہمزتین ایک کلمہ میں ہو یا دو میں۔ بلا ادخال تحقیق سے پڑھتے ہیں۔

## ادغام

قاعدہ: ذال اِذْ کا ظا میں، دال قَدْ کا تا، اور تاءِ تانیث کا دال اور طاء میں اور قُلْ، بَلْ، ہَلْ کے لام کا را میں، اور اَخَذْتُمْ اور اتَّخَذْتُمْ اور ان دونوں کے مفرد کے صیغوں میں ذال کا تاء میں ادغام کرتے ہیں۔

## امالہ

قاعدہ: اَدْرٰکَ، اَدْرٰکُمْ، اور ھَارٍ اور رَمٰی اور سورۂ اسراء کے رَاٰ، اور دونوں اَعْمٰی اور سورۂ مطففین کے بَلْ رَانَ اور حروف مقطعات میں رَا اور ھَا اور یَا اور طَا اور حَا کے الفات میں مطلقاً امالۂ کبریٰ کرتے ہیں۔ اور لفظ سُوٰی اور سُدٰی میں بحالتِ وقف امالۂ کبریٰ کرتے ہیں۔

# الحــواشی

اور فعل رَاٰ میں قدرے تفصیل ہے۔ اگر اس فعل کا مابعد متحرک ہو (اور اس طرح پورے قرآن میں سولہ جگہ ہے۔ سات جگہ اسم ظاہر کے ساتھ مثلاً رَاٰ کَوْکَبًا، اور نو جگہ ضمیر کے ساتھ مثلاً وَلَقَدْ رَاٰہُ) تو را اور ہمزہ دونوں میں امالۂ کبریٰ کرتے ہیں اور اگر رَاٰ کا مابعد ساکن ہو جیسے رَاَ الْقَمَرَ (اور یہ صورت قرآن میں چھ جگہ ہے) تو بحالت وصل را میں امالۂ کبریٰ اور ہمزہ میں فتحہ اور امالۂ کبریٰ دونوں وجہ صحیح ہیں۔ اور بحالت وقف دونوں حرفوں میں امالۂ کبریٰ ہوگا۔

## یاءِ اضافت

قاعدہ: یاءِ اضافت ہمزۂ قطعی سے پہلے واقع ہو تو اس کو ساکن پڑھتے ہیں (خواہ یہ ہمزہ مفتوح ہو یا مضموم یا مکسور)

قاعدہ: اور اگر ہمزۂ وصل مع اللام ہو تو ہر جگہ مفتوح پڑھتے ہیں۔

قاعدہ: اور ہمزۂ وصل منفرد ہو تو مِنْ بَعْدِی اسْمُہٗ میں مفتوح اور باقی ہر جگہ ساکن پڑھتے ہیں۔

قاعدہ: اگر یاءِ اضافت، ہمزہ سے پہلے نہ ہو تو سورۂ انعام کے مَحْیَایَ اور سورۂ نمل کے فَقَالَ مَالِیَ اور سورۂ زخرف کے یٰعِبَادِیَ لَاخَوْفٌ اور سورۂ یٰسین کے وَمَالِیَ میں مفتوح پڑھتے ہیں۔ باقی ہر جگہ ساکن۔

# قواعدِ حفص

## مدِ متصل و منفصل

قاعدہ: مدِ متصل و منفصل میں مثل شعبہ کے توسط کرتے ہیں۔

## ہمزہ

قاعدہ: اجتماع ہمزتین (خواہ فی کلمۃ ہو یا فی کلمتین) میں ہر جگہ بلا ادخال تحقیق ہمزتین کرتے ہیں لیکن ءَ اَعْجَمِیٌّ (فصّلت) میں دوسرے ہمزہ کی تسہیل کرتے ہیں۔

## ادغام

قاعدہ: اِذْ کے ذال کا ظاء میں اور قَدْ کے دال کا تاء اور تاءِ تانیث کا دال اور طاء میں اور قُلْ هَلْ بَلْ کے لاموں کا راء میں ادغام کرتے ہیں۔

## اِمالہ

قاعدہ: تمام قرآن میں صرف ایک جگہ مَجْرٖىهَا میں امالہ کبریٰ کرتے ہیں۔

## سکتہ

قاعدہ: عِوَجًا سؔ قَيِّمًا (کہف) مِنْ مَّرْقَدِنَا سؔ هٰذَا (یٰسین) مَنْ سؔ رَاقٍ (قیامہ) كَلَّا بَلْ سؔ رَانَ (مطففین) میں چار جگہ سکتہ کیا جاتا ہے۔

## یاءِ اضافت

قاعدہ: یاءِ اضافت کے بعد ہمزہ قطعی مفتوح ہونے کی صورت میں دو جگہ یاء کو مفتوح پڑھتے ہیں۔ مَعِيَ اَبَدًا (توبہ) مَعِيَ اَوْ رَحِمَنَا (ملک) باقی ہر جگہ ساکن۔

# الحــواشی

قاعدہ : یاء اضافت کے بعد ہمزۂ قطعی مکسور ہونے کی صورت میں حسب ذیل مواقع میں مفتوح پڑھتے ہیں۔
بِبَاسِطٍ يَدِيَ إِلَيْكَ اور أُمِّيَ إِلٰهَيْنِ (مائدہ) إِنْ أَجْرِيَ إِلَّا (نو جگہ۔ یونس میں، ایک جگہ۔ ہود میں، دو جگہ۔ شعراء میں، پانچ جگہ۔ سبا میں، ایک جگہ۔) باقی ہر جگہ ساکن۔

قاعدہ : ہمزۂ قطعی مضموم ہونے کی صورت میں، اور تنہا ہمزۂ وصل ہونے کی صورت میں ہر جگہ ساکن پڑھتے ہیں۔

قاعدہ : اور ہمزۂ وصل مع لام تعریف ہونے کی صورت میں عَهْدِيَ الظّٰلِمِيْنَ (بقرہ) میں ساکن باقی ہر جگہ مفتوح پڑھتے ہیں۔

قاعدہ : اور ہمزہ کے علاوہ کوئی اور حرف ہو تو حسب ذیل مواقع میں مفتوح پڑھتے ہیں۔
وَلِيَ نَعْجَةٌ (صٓ) مَحْيَايَ (انعام) فَقَالَ مَالِيَ (نمل) وَلِيَ فِيْهَا (طٰهٰ) وَلِيَ دِيْنِ (کافرون) وَمَالِيَ (یٰسین) وَمَا كَانَ لِيَ عَلَيْكُمْ (ابراہیم) مَا كَانَ لِيَ مِنْ عِلْمٍ (صٓ) اور مَعِيَ (آٹھ جگہ ہے) میں ہر جگہ اور بَيْتِيَ لِلطَّائِفِيْنَ (بقرہ وحج) اور وَجْهِيَ لِلّٰهِ (آل عمران) وَجْهِيَ لِلَّذِيْ، (انعام) باقی ہر جگہ ساکن۔

## یاء زائدہ

قاعدہ : سورۂ نمل میں فَمَا آتَانِيَ اللّٰهُ میں بحالت وصل یاء زائدہ مفتوح پڑھتے ہیں اور وقف میں یاء کا حذف اور اثبات دونوں جائز ہیں۔

---

تنشیط

## قواعدِ حمزہ

قاعدہ: مد میں طول کرتے ہیں۔

قاعدہ: عَلَیۡھِمۡ اِلَیۡھِمۡ لَدَیۡھِمۡ میں ھاء کو مضموم اور میم کو ساکن پڑھتے ہیں۔

قاعدہ: جَاءَ، شَاءَ، زَادَ میں امالہ کرتے ہیں۔

قاعدہ: بعد حرف ساکن کے اگر ہمزہ ہو تو اس پر بتفصیل ذیل سکت کرتے ہیں۔

## قواعدِ خلف

قاعدہ: واؤ و یاء میں نون ساکن و تنوین کا ادغام تام کرتے ہیں یعنی غنہ نہیں پڑھتے۔

قاعدہ: لفظ شیٔ اور اَلۡ میں جب کہ اس کے بعد ہمزہ ہو سکتہ کرتے ہیں۔ اور مفصول میں تحقیق اور سکت، اور تحقیق مقدم ہے۔

## قواعدِ خلّاد

قاعدہ: مفصول میں صرف تحقیق اور شیٔ اور اَلۡ میں تحقیق و سکت، اور سکت مقدم ہے۔

الحواشی ——— مزید تفصیل ———

## قواعدِ خلف

قاعدہ: مد متصل و منفصل میں طول کرتے ہیں۔

قاعدہ: میم جمع سے پہلے ھا ہو اور ھا سے پہلے کسرہ یا یاء ساکنہ ہو اور میم جمع کے بعد والا حرف ساکن ہو تو ھا اور میم دونوں کو مضموم پڑھتے ہیں بشرطیکہ میم جمع پر وقف نہ کیا جائے جیسے بِہِمُ الۡاَسۡبَابُ۔ لَا یَھۡدِیۡھُمُ اللّٰہُ لہٰذا اگر بِہِمۡ اور یَھۡدِیۡھِمۡ پر وقف کیا جائے تو ھا مکسور اور میم ساکن پڑھی جائے گی۔

## الحـواشی

البتہ تین لفظ عَلَیْهُمْ۔ اِلَیْهُمْ۔ لَدَیْهُمْ میں ہر صورت میں ھاء کو مضموم ہی پڑھا جائے گا، وصل میں بھی، وقف میں بھی۔ ہاں اگر مابعد میم ساکن ہو تو وصل میں میم کو بھی مضموم پڑھا جائے گا جیسے عَلَیْهُمُ الْقِتَالُ۔ اِلَیْهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ۔

## ــــ ہمزہ ــــ

قاعدہ: دو ہمزہ متحرکہ ایک کلمہ میں یا دو کلموں میں جمع ہوں تو وصل میں دونوں تحقیق سے مثل شعبہ کے پڑھے جائیں گے۔

قاعدہ: لفظ شیء کی یاء پر اسی طرح جب لام تعریف کے بعد ہمزۂ قطعی ہو تو اس لام ساکنہ پر سکتہ کرتے ہیں اور جب ایک کلمہ کے آخر میں حرف صحیح ساکن یا مشابہ بحرف صحیح ساکن ہو اور دوسرے کلمہ کے شروع میں ہمزہ قطعیہ متحرکہ ہو تو حرف ساکنہ پر سکتہ اور ترک سکتہ دونوں جائز ہیں اور ترکِ سکتہ مقدم ہے۔ جیسے عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ اِنَّ الْاِنْسَانَ۔ قَدْ اُوْتِیَ۔ خَلَوْا اِلٰى۔

اوّل کو موصول۔ ثانی کو ذواللام اور ثالث کو مفصول کہتے ہیں۔

قاعدہ: یہ سکتہ کی تفصیل جو گزری، وصل میں ہے اور وقف کا بیان یہ ہے کہ لفظ شیء کا حال تو وقف میں آئے گا اور ذواللام پر سکتہ اور نقل دونوں جائز ہیں۔ اور مفصول میں سکتہ، تحقیق اور نقل تینوں جائز ہیں۔

قاعدہ: اگر لفظِ موقوف علیہ کے وسط یا آخر میں ہمزہ ہو تو امام حمزہ ہمزۂ متوسطہ اور متطرفہ دونوں قسم کے ہمزوں میں اور ہشام صرف ہمزۂ متطرفہ میں بحالتِ وقف ہمزہ میں تغیر کرتے ہیں۔ البتہ اگر ہمزہ مبتدئہ بعد ساکن کے واقع ہو جیسے مَنْ اٰمَنَ ط۔ اَلْاٰخِرَةَ۔ تو اس تغیر کی تفصیل اوپر گزر چکی ہے۔

قاعدہ: وقف میں ہمزۂ ساکنہ ماقبل کی حرکت کے موافق حرفِ مد سے بدل جاتا ہے۔ خواہ وہ ہمزۂ ساکنہ وسط میں ہو یا آخر میں اور خواہ ہمزۂ ساکنہ کا سکون لازم ہو یا عارض۔

بالترتیب مثالیں:-

| | |
|---|---|
| ہمزہ ساکنہ فی وسط الکلمہ | یَأْكُلُوْنَ ٥ اَلذِّئْبُ ٥ اَلْمُؤْتَفِكَةُ ٥ |

## الحواشی

| | |
|---|---|
| سکون لازم فی آخر الکلمہ | اِقْرَاْ ۝ لَمْ يُنَبَّاْ ۝ هَيِّئْ ۝ |
| سکون عارض فی آخر الکلمہ | بَدَاَ ۝ قُرِئَ ۝ لِكُلِّ امْرِئٍ ۝ |

قاعدہ: جب ہمزہ متحرک ہو اور اس کا ماقبل الف کے علاوہ کوئی حرف ساکن ہو تو ہمزہ کی حرکت ساکن کو دے کر ہمزہ کو حذف کریں گے۔ اس کو نقل حرکت بھی کہتے ہیں۔

نقل حرکت کا یہ ضابطہ حسب ذیل تین صورتوں میں پایا جائے گا:۔

۱۔ ہمزہ متحرک ماقبل صحیح ساکن جیسے شَطْاَهٗ ۝ اَلْقُرْاٰن ۝ يَجْئَرُوْنَ ۝ اَلْخَبْءَ ۝ دِفْءٌ ۝ وغیرہ۔

۲۔ ہمزہ کے ماقبل حرف لین واؤ اصلی یا یاء اصلی ہو جیسے سَوْءَةَ ۝ مَوْئِلًا ۝ شَيْئًا ۝ شَيْءٍ ۝ وغیرہ۔

۳۔ ہمزہ کے ماقبل واؤ مدہ اصلیہ یا یاء مدہ اصلیہ ہو جیسے السُّوْءَى ۝ سِيْئَتْ ۝ لَتَنُوْءُ ۝ اَنْ تَبُوْءَ وغیرہ۔

قاعدہ: اگر ہمزۂ متحرکہ الف کے بعد ہو اور متطرفہ نہ ہو بلکہ متوسطہ ہو تو امام حمزہ اس ہمزہ میں تسہیل کرتے ہیں۔

جیسے دُعَاؤُكُمْ ۝ غُثَاءً ۝ خَائِفِيْنَ ۝ يُرَاءُوْنَ وغیرہ۔

قاعدہ: امثلہ مذکورہ میں مدّ متصل ہے، مگر سببِ مد یعنی ہمزۂ مسہّل ہوگیا ہے لہٰذا طول اور قصر دونوں جائز ہیں۔

قاعدہ: جو ہمزۂ متطرفہ (آخر کلمہ میں) الف کے بعد واقع ہو تو اس ہمزہ کو الف سے بدلا جاتا ہے اور جائز ہے کہ مدّ طویل یا قصر کیا جائے۔ جیسے صَفْرَاءُ۔ السُّفَهَاءُ۔ شُرَكَاءَ وغیرہ۔

قاعدہ: اگر ہمزہ متحرکہ اور ماقبل واؤ یا یاء ساکنہ زائدہ ہوں تو اس ہمزہ کو ماقبل کی جنس سے بدلتے ہوئے ادغام کرتے ہیں۔ جیسے خَطِيْئَتُهٗ ۔ هَنِيْئًا ۔ مَرِيْئًا ۔ بَرِيْئُوْنَ ۔ قُرُوْءٍ ۔ وغیرہ۔

نوٹ: ہمزہ کے ماقبل اگر واؤ یا یاء اصلیہ ہو تو اس میں نقل حرکت ہے۔ یہ قاعدہ اوپر گزر چکا ہے مگر بعض اصحاب طریق کے یہاں اصلی اور زائدہ کا کوئی فرق نہیں، دونوں صورتوں میں ابدال و ادغام کیا ہے۔ مثلاً شَيْئًا میں یاء اصلی ہے۔ نقل حرکت کے اصول سے وقف

## الحــواشی

ہیں شَــیًا پڑھا جائے گا، اور بعض حضرات کے قول پر شَــیَّا بھی جائز ہے۔

### ہمزۂ متحرکہ بعد المتحرک

قاعدہ: ہمزۂ متحرکہ بعد المتحرک کی جس قدر بھی شکلیں ہوں (کل نو شکلیں ہیں) ان میں سے ہمزۂ مفتوحہ بعد الکسر کو یاء سے، اور ہمزۂ مفتوحہ بعد الضم کو واؤ سے بدلتے ہیں، باقی ہر صورت میں تسہیل کرتے ہیں مثلاً خَاطِئَہ۔ فِئَہ۔ لِئَلاَّ۔ مُؤَذِّنٌ۔ فُؤَادُكَ۔ ان میں ابدال ہے۔ اور شَنَاٰنُ۔ سُئِلُوْا وغیرہ میں تسہیل کرتے ہیں۔

قاعدہ: حمزہ کے بعض طرق میں ہمزۂ مضمومہ بعد الکسر کو یاء سے اور ہمزۂ مکسورہ بعد الضم کو (بجائے تسہیل) واؤ سے بدلنا بھی جائز ہے۔

بالترتیب مثالیں:۔ مُسْتَهْزِءُوْنَ کو مُسْتَهْزِيُوْنَ اور سُئِلُوْا کو سُوِلُوْا پڑھا جائے گا۔

قاعدہ: وہ ہمزہ کہ حقیقت میں تو ابتدائی حرف ہو مگر اس پر کسی حرف کے داخل ہونے کی وجہ سے متوسط ہوگیا ہو جیسے هَاَنْتُمْ۔ لِاَبَوَيْهِ۔ سَاَصْرِفُ۔ وَاَنْتُمْ۔ وقف میں جائز ہے کہ ایسے ہمزہ کو حقیقی متوسط فرض کر لیا جائے اور مذکورۂ بالا قواعد پر عمل کیا جائے مثلاً لِاَبَوَيْهِ میں ہمزہ کو یا سے بدلا جائے۔ اور جائز ہے کہ بلا کسی تغیر کے ہمزہ محقق پڑھ لیا جائے۔

### تغیــر رسمی

مذکورہ بالا قواعد کی رُو سے جو تغیرات ہوئے ہیں، وہ تغیر قیاسی کہلاتے ہیں۔ لیکن جائز ہے کہ تغیر رسمی کیا جائے۔ یعنی ہمزہ اگر بشکل الف لکھا ہُوا ہو تو اس کو الف سے بدل لو مثلاً اِقْرَاْ۔ اگر بشکل واؤ ہو۔ مرسوم ہو تو واؤ سے تبدیل کر کے پڑھ لو مثلاً لُؤْلُؤًا۔ یا کی شکل میں ہو تو یاء سے بدل لو مثلاً نَبِيٍّ۔ محذوف الشکل ہو تو حذف کر دو مثلاً مُسْتَهْزِءُوْنَ کو مُسْتَهْزُوْنَ ہ پڑھا جائے۔

تفصیلات کے لیے اساتذہ اور کتب سے مراجعہ کیجیے۔ رسالہ توضیح المرام فی وقف حمزہ وہشام نہایت عمدہ اور آسان تفصیلات پر مشتمل ہے۔ جو چھپ چکا ہے مسئلہ کی تمام تفصیل میں بے نظیر ہے۔ الحمد للہ

## ادغام

قاعدہ: ذال اِذْ کا تا، دال ظا تین حرفوں میں۔
دال قَدْ کا جیم، ذال، تا، زای، سین، شین، صاد، ضاد، ظا، نو حرفوں میں۔
تاءِ تانیث کا ثا، جیم، دال، زای، سین، صاد، طا، ظا، آٹھ حرفوں میں۔
هَلْ کے لام کا تا، ثا، را میں۔
بَلْ کے لام کا تا، را، سین میں۔
قُلْ کے لام کا صرف را میں۔
اَخَذْتُمْ۔ اِتَّخَذْتُمْ اور ان کے مفرد حاضر کے صیغوں میں، اور
عُذْتُ۔ نَبَذْتُ میں۔ ذال کا تا میں۔
لَبِثْتُمْ۔ لَبِثْتُ۔ اُوْرِثْتُمْ میں ثا کا تا میں
یُرِدْ کی دال کا ثَوَابَ کی ثا میں ادغام کرتے ہیں۔
نون ساکنہ و تنوین کا واؤ اور یا میں ادغام تام کرتے ہیں۔
طٰسٓمٓ (شعراء، قصص) کے مقطعات میں نون کا میم میں اظہار کرتے ہیں۔

## امالہ کبریٰ

قاعدہ: تمام ذوات الیاء اور ذوات الراء الفوں میں امالہ کبریٰ کرتے ہیں۔ نیز وہ گیارہ سورتیں جو قواعد ورش میں مذکور ہوئی ہیں۔ ان کی ختم آیات پر الفات میں امالہ کرتے ہیں۔ البتہ ان میں سے حسب ذیل مستثنیٰ ہیں۔
تَلٰهَا۔ طَحٰهَا (شمس) دَحٰهَا (نازعات) سَجٰی (ضحیٰ)
قاعدہ: نیز الفاظ ذیل میں امالہ کرتے ہیں :۔
اَلرِّبٰوا۔ اِنٰهُ۔ کِلٰهُمَا۔ اٰتِیْكَ (نمل میں دونوں) ضِعٰفًا۔
قاعدہ: مقطعات میں سے رٰا۔ طٰا۔ حٰا اور یٰا اور سورۂ مریم کے هٰا میں امالہ کرتے ہیں۔
قاعدہ: رَاٰ کے الف اور را کے فتحہ میں اور نَاٰ کے الف اور نون کے فتحہ میں امالہ کرتے ہیں۔
اور رَاٰ کے بعد اگر ساکن ہو تو وصل کی حالت میں صرف را کے فتحہ میں امالہ کرتے ہیں،

## الحــواشی

اور وقف میں الف اور فتحہ دونوں میں امالہ ہے۔ اسی طرح تَرَاۤءَ الْفِئَتَانِ کو ملا کر پڑھنے میں صرف رَا کے فتحہ میں اور تَرَاۤءَا پر وقف کی صورت میں ہمزہ کے بعد الف میں بھی امالہ کرتے ہیں۔

قاعدہ: حسب ذیل کلمات میں درمیانی الفات پر بھی امالہ کرتے ہیں۔

خَابَ ، خَافَ ، طَابَ ، زَاغَ ، ضَاقَ ، حَاقَ ، زَادَ ، جَاءَ ، شَاءَ ، رَانَ ۔

بشرطیکہ بصیغۂ ماضی ہوں، ثلاثی مجرد ہوں۔ (لہذا اَزَاغَ میں امالہ نہ ہوگا۔) خواہ مذکر ہوں یا مؤنث، مفرد ہوں یا جمع۔

لیکن زَاغَ سے جو مؤنث کا صیغہ زَاغَتْ ہے وہ امالہ سے مستثنیٰ ہے۔

قاعدہ: حسب ذیل الفاظ میں امالہ نہیں بلکہ فتح ہے۔

رُءْيَاىَ ۔ اَلرُّءْيَا ۔ مَرْضَاتِ ۔ مَحْيَاهُمْ (جاثیہ) خَطَايَا ۔ اَحْيَا ، جب کہ اس کے ماقبل واؤ نہ ہو تُقَاتِهٖ (آل عمران) قَدْ هَدَانِ (انعام) اَنْسَانِيْهُ (کہف) اَوْصَانِيْ ۔ اٰتَانِيَ (مریم) اٰتَانِ (نمل) عَصَايَ (ابراہیم)

## امالہ صُغریٰ

قاعدہ: اَلتَّوْرٰىةَ ۔ اَلْبَوَارِ ۔ اَلْقَهَّارُ ۔ اَلْاَبْرَارِ ۔ اَلْاَشْرَارِ میں تقلیل یعنی امالہ صُغریٰ کرتے ہیں۔

## یاءِ اضافت

قاعدہ: مَحْيَايَ (انعام) کی یاء کو فتحہ پڑھتے ہیں، باقی ہر جگہ یاءِ اضافت کو ساکن پڑھتے ہیں۔

## ـــــ یاءِ زائدہ ـــــ

قاعدہ: وَتَقَبَّلْ دُعَاءِ (ابراہیم) اور اَتُمِدُّوْنَنِ (نمل) میں صرف بحالتِ وصل یاءِ زائدہ پڑھتے ہیں۔

## قواعدِ خلّاد

قاعدہ: مدِ منفصل و متصل اور ضمیر جمع کی میم اور عَلَيْهِمْ ۔ اِلَيْهِمْ ۔ لَدَيْهِمْ اور ہمزتین کے احکام میں مثل خلف کے ہیں۔

قاعدہ: شَيْءٍ اور اَلْ (یعنی موصول وذوالّلام) میں خُلف کے ساتھ سکتہ کرتے ہیں، اور سکتہ مقدّم ہے مگر مفصول میں کوئی سکتہ نہیں۔

قاعدہ: وقف میں لفظ کے آخر، وسط، یا مبتدئہ متوسط بالزوائد میں اور تغیرّات قیاسیہ ورسمیہ میں تمام احکام مثل خلف کے ہیں۔

## امالہ وتقلیل

قاعدہ: ضِعٰفًا (نساء) اور اٰتِيْكَ (دو لفظ نمل میں) کے الفوں میں خلّاد کے لیے امالہ ہے۔ مگر خُلف کے ساتھ جب کہ خَلَف کے لیے بلاخُلف امالہ تھا۔ اور نَا کے نون میں امالہ نہیں کرتے۔ باقی تمام باب میں مثل خَلَف کے ہیں۔

## ادغام

قاعدہ: دال قَدْ، تا، تانیث، قُلْ، هَلْ، بَلْ کے ادغاموں میں مثل خَلَف کے ہیں۔ البتہ بَلْ طَبَعَ اللّٰهُ (نساء) میں خُلف کے ساتھ ادغام واظہار ہے جب کہ خَلَف کے لیے صرف اظہار ہے۔

قاعدہ: ذال اِذْ کا تا، جیم، دال، زای، صاد، ظا، چھ حرفوں میں، اور عُذْتُ، فَنَبَذْتُ، اِتَّخَذْتُمْ، اَخَذْتُمْ اور ان کے مفرد کے صیغوں میں ذال کا تا میں ادغام کرتے ہیں۔

قاعدہ: نیز لَبِثْتُمْ، لَبِثْتُ اور اُوْرِثْتُمْ ثا کا تا میں اور یُرِدْ کی دال کا ثَوَابَ کی ثا میں اور بائے مجزومہ کا فا میں ادغام کرتے ہیں۔ مثلاً يَغْلِبْ فَسَوْفَ۔ مگر ایک جگہ يَتُبْ فَاُولٰٓئِكَ میں ادغام واظہار دونوں ہیں۔

قاعدہ: نون ساکنہ وتنوین کا واؤ اور یا میں مثل جمہور کے ادغام بالغنہ کرتے ہیں۔

قاعدہ: طٰسٓمّٓ میں مثل خلف کے نون کا میم میں اظہار کرتے ہیں۔

## یا اضافت وزائدہ

جمیع احکام میں مثل خُلف کے ہیں۔

تنشیط

## قواعدِ کسائیؒ

قاعدہ: ذوات الیاء اور ذوات الراء میں امالہ کرتے ہیں
قاعدہ: تاءِ تانیث پر جب وقف کرتے ہیں تو امالہ کرتے ہیں۔
قاعدہ: قِيلَ میں اشمام کرتے ہیں۔
قاعدہ: مد میں توسط کرتے ہیں۔

الحــواشی

## قواعدِ ابوالحارث

### مدِ متصل و منفصل

قاعدہ: مدِ متصل و منفصل دونوں میں مثل حفص کے توسط بقدرِ چار حرکت کرتے ہیں۔

### میم جمع

قاعدہ: میم جمع کے ماقبل ھا ہو اور ھا سے پہلے کسرہ یا یاءِ ساکنہ اور میم کے بعد والا حرف ساکن ہو تو بحالت وصل ھاء اور میم دونوں کو مثل خلف کے مضموم پڑھتے ہیں۔ مثلاً بِهِمُ الْأَسْبَابُ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ۔

### ہمزتین

قاعدہ: ہمزتین کے اجتماع کی تمام صورتوں میں تحقیق کرتے ہیں۔

### ادغام

قاعدہ: ذال اِذْ دال قَدْ اور تاءِ تانیث اور عُذْتُ، فَنَبَذْتُ، اَخَذْتُمْ، اِتَّخَذْتُمْ اور ان دونوں کے مفرد اور لَبِثْتُمْ، لَبِثْتُ، اُوْرِثْتُمْ اور يُرِدْ ان سب کے ادغام کے احکام بھی مثل خلادؒ کے ہیں۔
اور قُلْ کے لام کا صرف راء میں اور ھَلْ کے لام کا تاء، ثاء، راء، نون چار حرفوں میں اور بَلْ کے لام کا تاء، راء، زای، سین، ضاد، طاء، ظاء، نون آٹھ حرفوں میں اور يَفْعَلْ

# الحــواشی

مجزوم کے لام کا ذٰلِكَ کے ذال میں ادغام کرتے ہیں۔

## ذوات الیاء وذوات الراء

قاعدہ: ذوات الیاء وذوات الراء میں مطلقًا اور گیارہ سورتیں جو مذکور ہوئیں ان کے ختم آیات پر۔ اور اَلْاَبْرَارِ وغیرہ (الفات ذوات الرائین) میں اور لفظ اِنٰهُ اور اَلرِّبٰوا اور اَلتَّوْرٰةَ اور هَارٍ میں اور حروف مقطعات میں سے رٰا ھا یا طا چار حرفوں میں امالۂ کبریٰ کرتے ہیں

## نَا، رَاٰی میں امالہ

قاعدہ: لفظ نَاٰ میں الف کے ساتھ نون کے فتحہ میں، اسی طرح رَاٰی میں الف کے ساتھ راء کے فتحہ میں امالہ کرتے ہیں۔

## تاءِ تانیث میں امالہ

قاعدہ: تاءِ تانیث کے ماقبل فتحہ میں وقف کی حالت میں امالہ کرتے ہیں جیسے خَلِيْفَـةٌ ط

لیکن اگر ماقبل تاءِ تانیث حَقّ، ضَغَاطُ عَصٍ خَظَا دس حرفوں میں سے کوئی حرف ہو تو امالہ نہیں کرتے مثلاً اَلْقَارِعَـةَ۔

اور اگر تاءِ تانیث سے ماقبل چار حروف جن کا مجموعہ اَكْهَرْ ہے، میں سے کوئی حرف ہو تو امالہ مشروط ہے یعنی اگر ان حرفوں سے پہلے کسرہ یا یاءِ ساکنہ ہو تو امالہ ہوگا ورنہ نہیں پس لَعِبْرَةً، مِائَـةً، وِجْهَـةٌ میں امالہ ہوگا۔

خلاصہ یہ کہ پندرہ حرفوں کے بعد مطلقًا امالہ ہوگا۔ مجموعہ ہے۔ فَجَثَتْ زَيْنَبُ لِـذَوْدِ شَمْسٍ۔ اور دس حرفوں کے بعد امالہ نہ ہوگا۔ جن کا مجموعہ اوپر بیان ہوا۔ اور چار حروف اَكْهَرْ کے بعد امالہ مشروط ہے۔

## یاءِ اضافت

قاعدہ: یاءِ اضافت کے بعد ہمزۂ قطعی ہو خواہ مفتوح ہو یا مضموم یا مکسور تو یا ساکن پڑھتے ہیں اسی طرح بغیر لام تعریف کے جب ہمزۂ وصل ہو تو بھی ہر جگہ یاء کو پڑھتے ہیں اور ہمزۂ

## الحواشی

وصل مع لام تعریف کے ہو تو سورۂ ابراہیم سے قُلْ لِّعِبَادِیَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اور ہر جگہ یٰعِبَادِیَ میں یاءِ اضافت کو ساکن پڑھتے ہیں۔ باقی جگہ مفتوح پڑھتے ہیں۔

اور جب یاءِ اضافت کے بعد ہمزہ کے علاوہ اور کوئی حرف ہو تو سورہ انعام کے مَحْیَایَ اور سورۂ نحل کے فَمَالِیَ اور سورۂ یٰسٓ کے وَمَالِیَ میں فتحہ، باقی ہر جگہ ساکن پڑھتے ہیں۔

## یاءِ زائدہ

قاعدہ: صرف سورۂ ہود میں یَوْمَ یَاْتِ لَاتَکَلَّمُ اور سورۂ کہف کے مَاکُنَّا نَبْغِ میں بحالتِ وصل یاءِ زائدہ پڑھتے ہیں اور وقف میں حذف کرتے ہیں۔

---

# قواعدِ دوری کسائی

تمام وہ احکام جو اُوپر ابوالحارث کے لیے لکھے گئے وہ تمام دُوری کسائی کے لیے بھی سمجھنا چاہئیں۔ البتہ حسب ذیل امور میں اختلاف ہے۔

۱۔ یَفْعَلْ مجزوم کے لام کا ذٰلِکَ کے ذال میں ادغام نہیں۔

۲۔ اُن الفات میں کہ جن کے بعد آخر کلمہ میں راءِ مکسورہ پائی جائے، امالہ کبریٰ کرتے ہیں، جیسے اَلنَّارِ، اَلْجَارِ، ھَارٍ وغیرہ۔

نیز کَافِرِیْنَ اور اَلْکَافِرِیْنَ اور جَبَّارِیْنَ اور اَنْصَارِیْ اور سَارِعُوْا، نُسَارِعُ، اَلْبَارِیْ، بَارِئِکُمْ، اٰذَانِنَا، اٰذَانِهِمْ، طُغْیَانِهِمْ، یُسَارِعُوْنَ، اَلْجَوَارِیْ، یُوَارِیْ، اُوَارِیْ کے الفات میں امالہ کبریٰ کرتے ہیں۔

لیکن آخری دو لفظوں (یُوَارِیْ، اُوَارِیْ) میں خُلف ہے۔

---

الحــواشی

# وقف علی رسم الخط

تمام قراء کیلئے وقف میں رسم الخط کا اتباع ضروری ہے البتہ حسب ذیل کلمات میں اس اصول سے استثناء ہے۔ ایسے کلمات کی تفصیل یہ ہے۔

قاعدہ: تاء تانیث جب بشکل تاء طویلہ مرسوم ہو تو مکی بصری کسائی کیلئے وقف بالہاء ہی کیا جاتا ہے جیسے اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ، وَاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ کی تاءات پر وقف کیا جائے۔

قاعدہ: اَفَرَاَيْتُمُ اللّٰتَ (نجم) لفظ مَرْضَاتَ جہاں بھی ہو اور حَدَائِقَ ذَاتَ بَهْجَةٍ (نحل) لَاتَ حِيْنَ (صٓ) میں تاء والے کلمات پر کسائی نے وقف بالہاء کیا ہے۔ اور لفظ هَيْهَاتَ سورۂ مومنون میں دونوں لفظوں میں بزی اور کسائی نے وقف بالہاء کیا ہے۔ باقی قراء رسم کے موافق وقف بالتاء کرتے ہیں۔

قاعدہ: لفظ يَا اَبَتِ جہاں بھی ہو جیسے يَا اَبَتِ لَا تَعْبُدِ الشَّيْطٰنَ، يَا اَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ شامی اور مکی کیلئے تاء وقف میں ہاء سے بدلے گی۔ باقی حضرات وقف بالتاء ہی کرتے ہیں۔

قاعدہ: لفظ كَاَيِّنْ پر تمام قراء رسم کے مطابق وقف بالنون کرتے ہیں۔ مگر بصری اصل کے مطابق یاء پر وقف کرتے ہیں یعنی وَكَاَيّْ۔

قاعدہ: لفظ مَالِ (نساء، کہف، فرقان، معارج) پر بصری کے لیے وقف مَا پر ہے اور کسائی کے لیے خلف ہے مَا اور لام دونوں پر صحیح ہے۔ باقین کے لیے صرف لام پر۔

قاعدہ: زخرف، نور اور سورۂ رحمٰن تین سورتوں میں لفظ اَيُّهَ بحذف الف مرسوم ہے یعنی اَيُّهَ تینوں کو بصری و کسائی نے وقف میں اصل کے مطابق اَيُّهَا بالالف ہی پڑھا ہے، باقین نے رسم کے مطابق اَيُّهْ پڑھا ہے۔

قاعدہ: سورۂ قصص میں وَيْكَاَنَّ اور وَيْكَاَنَّهٗ دونوں لفظوں کے آخر میں وقف ہوگا، مگر کسائی کے لیے یاء پر اور بصری کے لیے کاف پر بھی وقف صحیح ہے۔

قاعدہ: اَيًّا مَّا تَدْعُوْا میں حمزہ کسائی کے لیے اَيًّا پر بھی وقف صحیح ہے۔ جب کہ دوسرے قراء کے یہاں وقف مَا پر ہوگا۔

قاعدہ: عَلٰى وَادِ النَّمْلِ میں کسائی نے وقف میں وَادِيْ بالیاء پڑھا ہے جب کہ باقین کے لیے وَادِ پڑھا جائے گا۔

قاعدہ: فِيْمَ اَنْتَ، مِمَّ خُلِقَ، عَمَّ يَتَسَاءَلُوْنَ، لِمَ تَقُوْلُوْنَ، بِمَ يَرْجِعُ الْمُرْسَلُوْنَ بزی اس مَا کو جس پر حرف جر داخل ہو اور مَا کا الف محذوف ہو تو جائز ہے کہ ہاء سکتہ لگا کر وقف کیا جائے یعنی فِيْمَهْ الخ

---

## تنشیط

**تنبیہ۔** قواعد مذکورہ ائمہ قراءت کے غالباً اکثری ہیں۔ بعض مواقع سب کے نزدیک مستثنیٰ ہیں۔ کیونکہ مدار اس فن کا سماع پر ہے اور قواعد کی تدوین محض تقریبِ ضبط کے لیے ہے۔

فَتَذَكَّرْ وَكُنْ عَلٰى بَصِيْرَةٍ۔

**فصل ۵۔** بعض ان امور میں جن سے بچنا تلاوت میں ضروری ہے۔ ان امور سے بچنا قراءت میں واجب ہے۔ الحان راگنی میں قرآن پڑھنا اس طرح کہ سکون کی جگہ حرکت ہو جاوے، حرکت کی جگہ حرف مد پیدا ہو جاوے۔ ترقیص یعنی، آواز کو نچانا مثلاً مد میں آواز کو اتارنا چڑھانا۔ تحزین یعنی ریا سے اپنے کو حزین ظاہر کرنا ترعید، آواز کو سخت کرنا جیسے گرجتا ہو، تحریف یعنی بہت سے آدمی آواز ملا کر پڑھنے بیٹھیں اور درمیان میں کسی وجہ سے ایک آدمی کی قراءت منقطع ہوگئی اور دوسرے لوگ آگے بڑھ گئے تو یہ شخص بیچ کے کلمات چھوڑ کر ان کے ساتھ ملا کر پڑھے۔ لین وہ خاوۃ یعنی حرفوں کو ڈھیلا کر کے پڑھنا جیسے کوئی سستی کے ساتھ پڑھتا ہو، نفر یا الحروف یعنی اس طرح حرفوں کو نکالے جیسے کوئی لڑتا ہو، تقطیع یعنی حرفوں کو کاٹ کاٹ کر پڑھنا جیسے سکتہ ہوتا ہے۔ عدم بیان یعنی حرف ابتدائی اور حرفِ آخر سامع کو معلوم نہ ہو۔ قلقلہ میں حرکت پیدا ہونا۔ ایک حرف میں دوسرے حرف مجاور کی صفت لانا تفخیم میں لبوں کو ملا دینا ترقیق میں امالہ کر دینا مد کو اس کی مقدار سے گھٹانا بڑھانا غیر مد میں مد پڑھنا ھمزہ کو اتنا جھٹکا دینا جیسے کوئی قے کرتا ہے۔

**فصل ۶۔** اعوذ و بسملہ و تکبیر میں اعوذ میں صیغہ مختار یہ ہے۔ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ اور بسم اللہ اوّل ہر سورہ میں بجز سورۂ براءت کے متفق علیہ ہے۔ جب اس سے ابتداء کی جاوے البتہ بین السورتین اختلاف ہے، پس قالون و کسائی و عاصم و مکّی کے نزدیک بسم اللہ ثابت ہے۔ اور حمزہ کے نزدیک صرف وصل اور ابن عامر و ورش و ابو عمرو کے نزدیک وصل و سکت دونوں جائز ہیں، پس بُسْمِلین کے نزدیک تین وجہ جائز ہیں۔ اوّل وقف آخر صورت پر بھی اور بسم اللہ پر بھی، ثانی وقف آخر صورت پر اور بسم اللہ کو دوسری سورت سے ملانا تیسرے دونوں پر وقف نہ کرنا اور مجوزین بسملہ و ترک کے نزدیک پانچ وجہیں جائز ہیں، تین تو بسم اللہ کی جو اُوپر مذکور ہوئیں اور چوتھی سکت پانچویں وصل اس کی پوری بحث غیث میں موجود ہے۔ یہاں مختصر بقدر ضرورت لکھا گیا۔ اور والضحیٰ سے آخر قرآن تک ہر سورت کے اختتام پر تکبیر کہنا مسنون ہے اور ائمہ سبعہ میں صرف مکّی سے منقول ہے، مگر قنبل کے نزدیک تکبیر و ترک دونوں جائز ہیں اور بصری سے صرف سوسی نے روایت کی ہے مگر بسم اللہ کیساتھ

## تنشیط

**فصل ۷۔** آداب تعلم و تعلیم قرآن مجید و تلاوت و دعائے ختم وغیرہ میں۔ یوں تو بہت آداب ہیں مگر بعض ضروری چیزیں لکھی جاتی ہیں۔ تصحیح مخارج و صفات حروف خوش آوازی، فہم معانی، عمل، اخلاص، وضو، مسواک، خوشبو لگانا، جمائی کے وقت ٹھہر جانا، طہارت و صفائی مکان بازار اور مجمع سفہا میں نہ پڑھنا۔ ہنسنے سے اور درمیان قراءت کے اجنبی بات سے اجتناب کرنا، عمدہ کپڑے پہننا، قبلہ رُخ بیٹھنا سکون وقار سے سرنگوں ہو بیٹھنا، قبل قراءت اعوذ، بسم اللہ پڑھنا، بین السر والجہر پڑھنا، اوامر و نواہی میں تامل کرنا اور دل سے قبول کرنا، اپنی تقصیرات پر استغفار کرنا، جب حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نام مبارک آوے درود پڑھنا، آیت رحمت پر خوش ہونا، اور دعا مانگنا، آیت عذاب پر ڈرنا پناہ مانگنا۔ آیت تنزیہ پر تنزیہ کرنا، آیت دعا پر تضرع کرنا۔ والتین کے آخر میں کہنا بَلٰی وَاَنَا عَلٰی ذٰالِكَ مِنَ الشَّاهِدِيْنَ۔ سورۂ قیامت کے آخر میں بَلٰی کہنا۔ سورۂ مرسلات کے آخر میں اٰمَنَّا بِاللهِ کہنا فَبِاَيِّ اٰلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ پر وَلَا بِشَيْءٍ مِنْ نِعَمِكَ رَبَّنَا نُكَذِّبُ فَلَكَ الْحَمْدُ کہنا، سورۂ ملک کے آخر میں اَللهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ پڑھنا، والضحیٰ سے آخر قرآن تک ہر سورۃ کے ختم پر تکبیر کہنا۔ جب کفار کا مقولہ آوے پست آواز سے پڑھنا، رونا یا غم وعید یاد کر کے رونا، آیت سجدہ پر سجدہ کرنا، سننے والوں کو بات قطع کر دینا۔ جب پڑھ چکے یوں کہنا صَدَقَ اللهُ الْعَظِيْمُ وَبَلَّغَنَا رَسُوْلُهُ الْكَرِيْمُ وَنَحْنُ عَلٰی ذٰلِكَ مِنَ الشَّاهِدِيْنَ اور جب قرآن ختم کر چکے پھر فوراً شروع کر دینا اور آیہ سُبْحٰنَ رَبِّكَ پڑھنا اور کوئی دعائے ماثورہ پڑھنا کہ وقت نزول رحمت و اجابت دعا کا ہے۔ مع رعایت آداب دعا کے اور آداب اس کے یہ ہیں۔

اخلاص، اجتناب حرام، وضو، استقبال قبلہ رفع یدین، دوزانو بیٹھنا۔ بہت خشوع و خضوع کرنا، سجع کا قصد نہ کرنا، اوّل و آخر دعا کے درود شریف پڑھنا، حضور قلب، یقین قبولیت اور مسلمانوں کو خصوص احکام، وقت کو دعا میں شامل کر لینا، ادعیہ ماثورہ بہت ہیں اس مقام پر ایک مختصر دعا لکھی جاتی ہے۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّا عُبَيْدُكَ وَاَبْنَاءُ عَبِيْدِكَ وَاَبْنَاءُ اِمَائِكَ نَوَاصِيْنَا بِيَدِكَ مَاضٍ فِيْنَا حُكْمُكَ عَدْلٌ فِيْنَا قَضَاءُكَ نَسْاَلُكَ بِكُلِّ اسْمٍ هُوَ لَكَ سَمَّيْتَ بِهٖ نَفْسَكَ اَوْ اَنْزَلْتَهٗ فِيْ كِتَابِكَ اَوْ عَلَّمْتَهٗ اَحَدًا مِنْ خَلْقِكَ اَوِ اسْتَاْثَرْتَ بِهٖ فِيْ عِلْمِ الْغَيْبِ عِنْدَكَ اَنْ تَجْعَلَ الْقُرْاٰنَ الْعَظِيْمَ رَبِيْعَ قُلُوْبِنَا وَنُوْرَ اَبْصَارِنَا وَشِفَاءَ صُدُوْرِنَا وَجِلَاءَ اَحْزَانِنَا وَذَهَابَ هُمُوْمِنَا وَغُمُوْمِنَا وَقَائِدَنَا اِلَيْكَ وَاِلٰی جَنَّاتِكَ جَنَّاتِ النَّعِيْمِ وَدَارِكَ دَارِ السَّلَامِ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصَّالِحِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

تنشیط

## آداب معلّم کے یہ ہیں !

مسلمان ہو، عاقل ہو، بالغ ہو، دین دار ہو، یاد خوب ہو، فسق و بدی سے منزہ ہو، جس طرح استاذ سے پڑھا ہے۔ اُسی طرح پڑھائے۔ نیت خالص رکھے کوئی دنیوی غرض یا شہرت یا وجاہت یا مال مقصود نہ ہو۔ اگر کوئی خدمت کرے بہ نیت اعانت لیوے اجرت کا قصد نہ ہو، خوش خلق ہو، دنیا کی طمع نہ رکھے۔ سخی و حلیم ہو کشادہ رُو ہو، سکون و وقار و تواضع اختیار کرے۔ ہیئت لباس وغیرہ درست رکھے۔ ممنوع لباس نہ پہنے۔ ہیئتِ تکبّر سے نہ بیٹھے حتیٰ الامکان قبلہ رو بیٹھے۔ باوضو ہو، خوشبو لگائے۔ اگر ممکن ہو داڑھی یا کپڑے وغیرہ سے نہ کھیلے۔ جب متعلم بھولے تو اُسے آہستہ سے ٹوکے۔ اگر خود نکال لے فبہا ورنہ آہستہ سے بتلادے۔ ریا، حسد، کینہ، غیبت، دوسرے کی تحقیر اور عجب سے بچے، کشادہ مکان میں بیٹھے، تاکہ طالبین فراغت سے بیٹھ سکیں، شاگردوں کی علیٰ قدر مراتب خاطر داشت کرے اگر حاجت ہو راہ میں بھی پڑھا دے۔

## آداب متعلّم کے یہ ہیں !

نیت خالص رکھے۔ علائق و موانع کو حتی الامکان کم کردے۔ وقت کو غنیمت سمجھے۔ دوسرے وقت پر نہ ٹالے۔ سیکھنے پر عار نہ کرے۔ شیخ کامل کو تلاش کرے، جب اس کے پاس جاوے تو کپڑے صاف ہوں، ادب سے پیش آوے۔ نگاہ حرمت سے اُس پر نظر کرے، جو بتلادے اس کو خوب توجہ سے سُنے اور یاد رکھے۔ اگر کوئی بات سمجھ میں نہ آوے اپنا قصور سمجھے اِس کے رُوبرو کسی اور کا قول مخالف ذکر نہ کرے۔ اگر کوئی اس کے استاذ کو بُرا کہے حتی الوسع اس کا دفعیہ کرے ورنہ وہاں سے اُٹھ کھڑا ہو، جب حلقہ کے قریب پہنچے سب حاضرین کو سلام کرے پھر شیخ کو خصوصاً سلام کرے۔ لوگوں کو پھاندتا ہوا نہ جاوے، جہاں جگہ مل جاوے بیٹھ جاوے۔ لیکن اگر شیخ کا اذن ہو تو مضائقہ نہیں کسی کو اُٹھا کر اُس کی جگہ نہ بیٹھے۔

دو شخصوں کے درمیان میں بدون ان کے اذن کے نہ بیٹھے۔ بیٹھنے میں جگہ تنگ نہ کرے۔ اپنے رفقا سے نرمی برتے، غل نہ مچاوے۔ بے ضرورت نہ ہنسے، بہت باتیں نہ کرے، اِدھر اُدھر نہ دیکھے۔ بلکہ شیخ کی طرف متوجہ رہے، شیخ کی بد خلقی کی سہار کرے۔ اُس کی تند خوئی سے اُس کے پاس جانا نہ چھوڑے، نہ اُس کے کمال سے بداعتقاد

## تنشیط

ہو، بلکہ اس کے افعال و اقوال کی تاویل کرے۔ جب شیخ کسی کام میں لگا ہو۔ یا ملول و مغموم یا بھوکا پیاسا ہو، یا اونگتا ہو، یا اور کوئی عذر ہو جس سے تعلیم شاق ہو، یا حضورِ قلب سے نہ ہو، ایسے وقت میں نہ پڑھے، جب پڑھنے کا ارادہ ہو تو اوّل مسواک کرے اگر پڑھنے میں استاذ یا کوئی دوسرا بزرگ آوے، قرأت قطع کر کے تعظیم کے لیے کھڑا ہونا جائز ہے۔

# تتمیم

اب مناسب معلوم ہوتا ہے کہ تمام قراء کے جمع کرنے کی صورت ایک نقشہ میں لکھ کر دکھا دیویں اس میں اصطلاح یوں مقرر کی گئی ہے۔ کہ اوّل خانہ میں نمبر شمار، اِس سے یہ فائدہ ہے کہ آیت کے وجوہ کا عدد معلوم ہو جائے گا۔ دوسرے خانہ میں ترتیب قراء کی۔ کہ اوّل کس کو لیا اس کے بعد کس کو۔ تیسرے خانہ میں اُس کی روایت پھر جس کلمہ میں اختلاف ہے اُس کے اوپر خط کھینچ کر وہ اختلاف ضبط کے لفظوں میں لکھ دیے۔ اور مزید احتیاط کے لیے مدود میں توسط کو اس شکل سے سہ اور طول کو اس صورت سے ـــــہ لکھا اور مخالفین کے نام اس کلمہ کے نیچے لکھ دیے۔ اور چوتھے خانہ میں مندرجین کے نام لکھ دیے اب یہ ایسی صورت ہے کہ مبتدی اِس کو دیکھ کر پڑھتا چلا جاوے تو بے تکلف و بے تامل جمع الجمع ہو جاوے گا جب اِس قدر ذہن نشین ہو جاوے گا تو آئندہ خود اِس کا طریقہ سمجھ کر نکال سکتا ہے۔

وَهٰذِہٖ ہِیَ النَّقْشَۃُ الْمَوْعُوْدَۃُ
جَعَلَ اللّٰہُ صَحِیْفَۃَ اَعْمَالِنَا مَحْمُوْدَۃً

# سُوْرَۃُ الْفَاتِحَہ

| عدد | ترتیب القراء | القرات مع الضبط فوق والمخالفین تحت | من اندرج |
|---|---|---|---|
| ۱ | قالون | اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ (بلاادغام؛ تحت: سوسی)<br>مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ (بلاالف؛ تحت: عاصم کسائی) | ورش ومکی دوری و شامی و حمزہ |
| ۲ | شعبہ | مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ | حفص وکسائی |
| ۳ | سوسی | اَلرَّحِیْمِ مَّلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ (بالادغام) | |
| ۱ | قالون | اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِھْدِنَا<br>الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ (بالصاد؛ بالصاد؛ تحت: قنبل خلف خلاد)<br>عَلَیْهِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ (بالکسر؛ قنبل خلف؛ بالکسر؛ بالسکون؛ تحت: حمزہ؛ وجہ قالون ومکی؛ حمزہ وجہ قالون ومکی)<br>وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝ | ورش و بصری و شامی و عاصم و کسائی |

| عدد | ترتيب القراء | القرات مع الضبط فوق والمخالفين تحت | من اندرج |
| --- | --- | --- | --- |
| ٢ | وجہ قالون | اَنۡعَمۡتَ عَلَيۡهِمۡ [بالصلہ] غَيۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَيۡهِمۡ [بالصلہ] وَلَا الضَّآلِّيۡنَ ۝ | بزی |
| ٣ | قنبل | اِهۡدِنَا السِّرَاطَ [بالسین] الۡمُسۡتَقِيۡمَ سِرَاطَ [بالسین] الَّذِيۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَيۡهِمۡ [بالصلہ] غَيۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَيۡهِمۡ [بالصلہ] وَلَا الضَّآلِّيۡنَ ۝ | |
| ۴ | خلف | اِهۡدِنَا الصِّرَاطَ [بالاشمام] الۡمُسۡتَقِيۡمَ ۝ صِرَاطَ [بالاشمام] الَّذِيۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَيۡهُمۡ [بضم الہاء] غَيۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَيۡهُمۡ [بضم الہاء] وَلَا الضَّآلِّيۡنَ ۝ | |
| 5 | خلاد | صِرَاطَ [بالصاد] الَّذِيۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَيۡهُمۡ [بضم الہاء] غَيۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَيۡهُمۡ [بضم الہاء] وَلَا الضَّآلِّيۡنَ ۝ | |
| | | **سُوۡرَةُ الۡبَقَرَة** | |
| ١ | قالون | الٓمّٓ ذٰلِكَ الۡكِتٰبُ لَا رَيۡبَ فِيۡهِ [بلا صلہ و بلا ادغام] هُدًى لِّلۡمُتَّقِيۡنَ ۝<br>مکی سوسی | ورش و دوری و شامی و عاصم و حمزہ و کسائی |

| عدد | ترتیب القراء | القرات مع الضبط فوق والمخالفین تحت | من اندرج |
|---|---|---|---|
| ۲ | بزی | بالصلہ فِيهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِينَ ۝ | قنبل |
| ۳ | سوسی | بالادغام فِيهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِينَ ۝ | |
| ۱ | قالون | بالہمزہ الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيمُونَ ورش وسوسی بترقیق اللام بالسکون الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُونَ ۝ ورش وجہ قالون ومکی | دوری وشامی و عاصم وحمزہ و کسائی |
| ۲ | قالون | بالصلہ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُونَ ۝ | مکی |
| ۳ | ورش | بالواو بتغلیظ اللام يُومِنُونَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيمُونَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُونَ ۝ | |
| ۴ | سوسی | بترقیق اللام وَيُقِيمُونَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُونَ ۝ | |
| ۱ | قالون | بالہمزہ ورش وسوسی بالقصر وَالَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِمَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ وَ وجہ قالون ودوری بالقصر بلا نقل وسکت بالتفخیم مَا أُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْآخِرَةِ مثل علیہ ورش وخلف وجہ خلاد و درش بالسکون هُمْ يُوقِنُونَ ۝ وجہ قالون مکی | وجہ دوری |
| ۲ | وجہ قالون | بالصلۃ وَبِالْآخِرَةِ هُمْ يُوقِنُونَ ۝ | مکی |

| عدد | ترتیب القراء | القرات مع الضبط فوق والمخالفین تحت | من اندرج |
|---|---|---|---|
| ۳ | وجہ قالون | بالتوسط بالتوسط<br>بِمَا اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَا اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَ<br>بالسکون<br>بِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ | وجہ دوری و شامی و عاصم و کسائی |
| ۴ | وجہ قالون | بالصلة<br>وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ | |
| ۵ | حمزہ بروایت خلف | بالطول بالطول<br>بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ج<br>سکتہ بالسکون<br>وَبِالْ اٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ | وجہ خلاد |
| ۶ | وجہ خلاد | بالتحقیق<br>وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ | |
| ۷ | ورش | بالواو بالطول بالطول<br>يُوْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ<br>بالنقل والقصر وترقیق الراء<br>قَبْلِكَ وَبِلَاخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ | |
| ۸ | وجہ ورش | بالنقل والتوسط بالترقیق<br>وَبِلَاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ | |
| ۹ | وجہ ورش | بالنقل والطول بالترقیق<br>وَبِلَاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ | |
| ۱۰ | سوسی | بالقصر بالقصر<br>بِمَا اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَا اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ج<br>بسکون اللام من غیر نقل ولا سکت ولا ترقیق<br>وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ | |

| عدد | ترتیب القراء | القرات مع الضبط فوق والمخالفین تحت | من اندرج |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱ | قالون | بالتوسط ، بالسکون ، بالتوسط<br>أُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّن رَّبِّهِمْ وَأُولٰٓئِكَ<br>ورش وحمزہ ، وجہ قالون ومکی ، ورش وحمزہ<br>هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ | بصری وعاصم و شامی و کسائی |
| ۲ | وجہ قالون | بالصلہ ، بالتوسط<br>مِنْ رَّبِّهِمُ وَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ | مکی |
| ۳ | ورش | بالطول ، بالسکون<br>أُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّن رَّبِّهِمْ<br>بالطول<br>وَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ | حمزہ |

| عدد | ترتیب القراء | القرات مع الضبط فوق والمخالفین تحت | من اندرج |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱ | قالون | بالتوسط ، بالکسر ، بالسکون<br>إِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا سَوَآءٌ عَلَيْهِمْ<br>حمزہ وجہ قالون مکی وورش<br>بالتسہیل والالف ، بالسکون<br>ءَاَنْذَرْتَهُمْ أَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ<br>وجہ ہشام وابن ذکوان وکوفی، وجہ قالون ومکی وورش وجہ قالون ومکی<br>وبالہمزہ<br>لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝<br>ورش وسوسی وحمزہ | دوری بصری و وجہ ہشام |
| ۲ | سوسی | بالواو<br>لَا يُوْمِنُوْنَ ۝ | |
| ۳ | وجہ ہشام | بتحقیقہما والالف ، بالسکون ، بالسکون<br>ءَاَءَنْذَرْتَهُمْ أَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا<br>بالہمزہ<br>يُؤْمِنُوْنَ ۝ | |
| ۴ | ابن ذکوان | بتحقیقہما بلا الف<br>ءَأَنْذَرْتَهُمْ أَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُوْمِنُوْنَ ۝ | عاصم کسائی |

| عدد | ترتیب القراء | القرات مع الضبط فوق والمخالفین تحت | من اندرج |
|---|---|---|---|
| ۵ | وجہ قالون | بالصلۃ بالتسہیل والالف بالصلۃ بالصلۃ<br>عَلَيْهِمْ ءَاءَنْذَرْتَهُمْ، اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ،<br>بالہمز<br>لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ | |
| ۶ | بزی | بالصلۃ بالتسہیل بلا الف بالصلۃ بالصلۃ<br>عَلَيْهِمْ ءَ ءَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ<br>بالہمزہ<br>لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ | قنبل |
| ۷ | وجہ قالون | بالصلۃ والتوسط بالتسہیل والالف بالصلۃ والتوسط بالصلۃ<br>عَلَيْهِمْ ءَاءَنْذَرْتَهُمْ، اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ<br>بالہمزہ<br>لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ | |
| ۸ | ورش | بالطول بالطول بالتسہیل بلا الف بالطول<br>سَوَآءٌ عَلَيْهِمْ ءَ ءَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ<br>بالسکون بالواو<br>تُنْذِرْهُمْ لَا يُوْمِنُوْنَ ۝ | |
| ۹ | وجہ ورش | بالابدال بالصلۃ والطول بالواو<br>ءَانْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُوْمِنُوْنَ ۝ | |
| ۱۰ | خلف | بضم الہاء وسکون المیم وتحقیقہما بلا الف<br>عَلَيْهُمْ ءَ ءَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ<br>بالواو<br>لَا يُوْمِنُوْنَ ۝ | خلاد |
| ۱۱ | وجہ خلف | عَلَيْهُمْ سکتہ ءَاَنْذَرْتَهُمْ سکتہ اَمْ لَمْ | |

| عدد | ترتیب القراء | القرات مع الضبط فوق والمخالفین تحت | من اندرج |
| --- | --- | --- | --- |
| | | تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ | |
| ١ | قالون | بالسکون بالسکون<br>خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ وَ<br>بالقصر بالفتح مکی وقالون بالادغام الناقص مکی وقالون<br>عَلٰى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ<br>بصری ورش کسائی خلف مکی وقالون<br>عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ | |
| ٢ | وجہ دوری | بالامالة<br>اَبْصٰرِهِمْ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ | سوسی |
| ٣ | وجہ قالون | بالتوسط بالفتح بالسکون<br>عَلٰٓى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ | شامی عاصم ابوالحارث |
| ٤ | وجہ دوری | بالامالة<br>اَبْصٰرِهِمْ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ | دوری کسائی |
| ٥ | ورش | بالطول بالتقلیل<br>عَلٰٓى اَبْصٰرِهِمْ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ | |
| ٦ | خلف | بالفتح بالادغام التام<br>اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ | |
| ٧ | خلاد | بالادغام الناقص<br>غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ | |
| ٨ | وجہ قالون | بالصلة بالصلة<br>خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمُ وَعَلٰى سَمْعِهِمُ<br>بالقصر بالصلة بالصلة<br>وَعَلٰى اَبْصَارِهِمُ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمُ عَذَابٌ عَظِيْمٌ | مکی |

ع ١ ١

| عدد | ترتيب القراء | القرات مع الضبط فوق والمخالفين تحت | من اندرج |
|---|---|---|---|
| ۹ | وجہ قالون | بالتوسط بالفتح بالصلة بالصلة<br>وَعَلٰٓى اَبۡصَارِهِمۡ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمۡ عَذَابٌ عَظِيۡمٌ ۝ | |
| ١ | قالون | بالفتح غنہ بالقصر<br>وَمِنَ النَّاسِ مَنۡ يَّقُوۡلُ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَ<br>دوری بصری خلف وجہی ورش<br>بلا النقل و السکت و القصر بالسکون بالہمزہ<br>بِالۡيَوۡمِ الۡاٰخِرِ وَمَا هُمۡ بِمُؤۡمِنِيۡنَ ۝<br>ورش و خلف و وجہ خلاد۔ قالون و مکی ورش و سوسی و حمزہ | شامی و<br>عاصم و<br>کسائی |
| ۲ | سوسی | بالواو<br>وَمَا هُمۡ بِمُوۡمِنِيۡنَ ۝ | وجہ خلاد |
| ۳ | قالون | بالصلة بالہمزہ<br>وَمَا هُمُ بِمُؤۡمِنِيۡنَ ۝ | مکی |
| ۴ | ورش | بالنقل و القصر بالسکون بالواو<br>وَبِالۡيَوۡمِ لۡاٰخِرِ وَمَا هُمۡ بِمُوۡمِنِيۡنَ ۝ | |
| ۵ | وجہ خلاد | بالسکون بالواو<br>وَبِالۡيَوۡمِ لۡ سکتہ اٰخِرِ وَمَا هُمۡ بِمُوۡمِنِيۡنَ ۝ | |
| ۶ | ورش | بالتوسط بالنقل و التوسط<br>اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَبِالۡيَوۡمِ الۡاٰخِرِ وَمَا هُمۡ<br>بالواو<br>بِمُوۡمِنِيۡنَ ۝ | |
| ۷ | ورش | بالطول بالنقل و الطول بالسکون بالواو<br>اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَبِالۡيَوۡمِ لۡاٰخِرِ وَمَا هُمۡ بِمُوۡمِنِيۡنَ ۝ | |
| ۸ | خلف | بالادغام التام<br>مَّيَّقُوۡلُ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَبِالۡيَوۡمِ لۡ سکتہ اٰخِرِ<br>بالواو<br>وَمَا هُمۡ بِمُوۡمِنِيۡنَ ۝ | |

| عدد | ترتیب القراء | القرات مع الضبط فوق والمخالفین تحت | من اندرج |
|---|---|---|---|
| ۹ | دوری بصری | بالامالہ بالغنہ<br>وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَبِالْيَوْمِ<br>بالہمزہ<br>الْاٰخِرِ وَمَا هُمْ بِمُؤْمِنِيْنَ ۝ | |
| ۱ | قالون | بالقصر شامی عاصم حمزہ کسائی<br>يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَمَا يُخٰدِعُوْنَ ل<br>وجہ ورش بالسکون بالقصر<br>اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝<br>ورش قالون دوری مکی وجہ قالون | سوسی و وجہ دوری |
| ۲ | قالون | بالصلہ<br>اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝ | مکیؔ |
| ۳ | قالون | بالتواسط بالسکون<br>اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝ | وجہ دوری |
| ۴ | قالون | بالصلہ<br>اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝ | |
| ۵ | ورش | بالطول بالسکون<br>اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝ | |
| ۶ | ہشام | کیفرحون بالتوسط بالسکون<br>وَمَا يَخْدَعُوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝ | ابن ذکوان<br>عاصم وکسائی |
| ۷ | خلف | بالطول بالسکون<br>اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝ | خلاد |
| ۸ | ورش | بالتوسط<br>وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَمَا يُخٰدِعُوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ | |

ل نافع مکی بصری وَمَا يُخٰدِعُوْنَ پڑھتے ہیں۔ ا ط

| عدد | ترتیب القراء | القرات مع الضبط فوق والمخالفین تحت | من اندرج |
|---|---|---|---|
| | | وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝ | |
| ۹ | ورش | آمَنُوْا وَمَا يُخَادِعُوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ۝ (بالطول، بالطول) | |
| ۱ | قالون | فِیْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا وَّ (بالسکون، بالفتح، غنہ — مکی وقالون، حمزہ وابن ذکوان) لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ بِمَا كَانُوْا يُكَذِّبُوْنَ ۝ (بالسکون، لانقل لاسکت، بالتشدید ۱؎ — مکی قالون، ورش ووجہ خلف، عاصم حمزہ کسائی) | بصری و ہشام |
| ۲ | شعبہ | بِمَا كَانُوْا يَكْذِبُوْنَ ۝ (بالتخفیف) | حفص کسائی |
| ۳ | ورش | عَذَابُنَ اَلِيْمٌ بِمَا كَانُوْا يُكَذِّبُوْنَ ۝ (بالنقل، بالتشدید) | |
| ۴ | ابن ذکوان | فَزٰیدَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ بِمَا كَانُوْا يُكَذِّبُوْنَ ۝ (بالامالۃ، غنہ، بالسکون، بلاسکت، بالتشدید) | |
| ۵ | خلاد | يَكْذِبُوْنَ ۝ (بالتخفیف) | |
| ۶ | خلف | مَرَضًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ بِمَا كَانُوْا يَكْذِبُوْنَ ۝ (بالادغام التام، بالتحقیق، بالتخفیف) | |
| ۷ | خلف | عَذَابٌ سکتہ اَلِيْمٌ بِمَا كَانُوْا يَكْذِبُوْنَ ۝ (بالتخفیف) | |

۱؎ کوفیین نے یَکْذِبُوْنَ اور باقین نے یُکَذِّبُوْنَ پڑھا ہے۔ ا ظ

| عدد | ترتیب القراء | القرات مع الضبط فوق والمخالفین تحت | من اندرج |
|---|---|---|---|
| ٨ | قالون | بالصلة بالفتح بالغنة بالصلة<br>فِیْ قُلُوْبِهِمْ مَرَضٌ فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا وَلَهُمْ<br>بلانقل وبلاسکت بالتشدید<br>عَذَابٌ اَلِیْمٌ بِمَا كَانُوْا يُكَذِّبُوْنَ ۝ | مکی |
| ١ | قالون | بالکسر لے بلاادغام لانقل ولاسکت بالقصر<br>وَاِذَا قِیْلَ لَهُمْ لَا تُفْسِدُوْا فِی الْاَرْضِ قَالُوْٓا<br>ہشام کسائی سوسی قالون ومکی ورش وخلف ووجہ خلاد<br>اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ ۝<br>قالون ورش ودوری وشامی واہل کوفہ | وجہ دوری بصری |
| ٢ | وجہ قالون | بالتوسط<br>قَالُوْٓا اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ ۝ | وجہ دوری بصری ابن ذکوان عاصم |
| ٣ | خلاد | بالطول<br>قَالُوْٓا اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ ۝ | |
| ۴ | ورش | بالنقل بالطول<br>فِلَرْضِ قَالُوْٓا اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ ۝ | |
| ۵ | خلف | فِلْ سکتہ اَرْضِ قَالُوْٓا اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ ۝ | وجہ خلاد |
| ٦ | وجہ قالون | بالصلة بالقصر<br>قِیْلَ لَهُمْ لَا تُفْسِدُوْا فِی الْاَرْضِ قَالُوْا<br>اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ ۝ | مکی |
| ٧ | قالون | قَالُوْٓا اِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُوْنَ ۝ | |

لے قِیْلَ میں ہشام اور کسائی اشمام کرتے ہیں ۔ اظ

